وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ

# القرآن الكريم




اُردو لفظی و با محاورہ ترجمہ کے ساتھ

20

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
نَحْمَدُهٗ وَ نُصَلِّيْ عَلٰي رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ وَعَلٰي عَبْدِهِ الْمَسِيْحِ الْمَوْعُوْدِ
خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ۔ ھوالناصر

## پیش لفظ

سیدنا حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے 2004ء کے سالانہ اجتماع کے موقع پر مجلس انصار اللہ برطانیہ کو حضرت خلیفۃ المسیح الثالث رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کی روشنی میں تعلیم القرآن سے متعلق ان کی ذمہ داریوں کی طرف توجہ دلائی۔ حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق مجلس کی طرف سے ترجمۃ القرآن کلاسوں کا اجراء کیا گیا تو لفظی ترجمہ والے قرآن شریف کی ضرورت محسوس ہوئی۔ حضور اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ کی منظوری سے اردو لفظی ترجمہ کے کام کو شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے پہلا پارہ 2007ء میں شائع ہوا اور جلد ہی دوسرا اور تیسرا پارہ بھی شائع ہو گیا۔ اس دوران احباب کی طرف سے انگریزی لفظی ترجمہ کا مطالبہ ہوا، چنانچہ فوری طور پر انگریزی لفظی ترجمہ پر ترجیحی بنیادوں پر کام شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے 2018ء میں تیس پارے مکمل ہوئے۔ فالحمدللہ علی ذالک

اب دوبارہ 2018ء میں حضورِ اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کے مطابق از سرنو اردو لفظی ترجمہ کا کام شروع کیا گیا ہے۔ اس اشاعت میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ کا بیان فرمودہ بامحاورہ ترجمہ بھی شامل ہے۔

اس کارِ خیر میں مکرم چوہدری عطاء الرحمٰن صاحب ربوہ مقیم امریکہ، مکرم وسیم احمد چیمہ صاحب مربی سلسلہ، مکرم انتصار احمد صاحب مربی سلسلہ، مکرم محمد اسحاق ناصر صاحب ایڈیشنل قائد اشاعت اور مکرم حافظ مسعود اقبال صاحب نے بھی خدمت کی توفیق پائی ہے۔

قبل ازیں اُنیس پارہ جات شائع ہو چکے ہیں اور اب الحمدللہ بیسواں پارہ بھی تیار ہے اور پیش خدمت ہے۔انشاء اللہ تعالیٰ جلد مزید پارے احباب کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

خاکسار مکرم مولانا منیر الدین شمس صاحب ایڈیشنل وکیل التصنیف یو کے کا ممنون ہے جنہوں نے باوجود اپنی مصروفیات کے وقت دیا اور بیش قیمت ہدایات دیں اور راہنمائی فرمائی۔اللہ تعالیٰ ان سب کی خدمات کو قبول فرمائے اور اجرِ عظیم سے نوازے۔اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کوشش کو دین اسلام اور کلام اللہ کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کا موجب بنا دے اور مجلس انصاراللہ برطانیہ کی اس حقیر خدمت کو شرفِ قبولیت سے نوازے۔آمین

خاکسار

چوہدری اعجاز الرحمٰن

صدر مجلس انصاراللہ برطانیہ

اکتوبر 2021ء

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمَّنْ | خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضَ | وَ | اَنْزَلَ | لَكُمْ |
| یا کون | اس نے پیدا کیا | آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | اس نے اتارا | تمہارے لئے |

اَمَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ وَ اَنْزَلَ لَكُمْ

یا (یہ بتاؤ کہ) کون ہے وہ جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا اور تمہارے لئے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنَ | السَّمَآءِ | مَآءً | فَاَنْۢبَتْنَا | بِهٖ | حَدَآئِقَ | ذَاتَ بَهْجَةٍ |
| سے | آسمان | پانی | پس ہم نے اگایا | اس کے ذریعہ | باغات | پُررونق |

مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً ۚ فَاَنْۢبَتْنَا بِهٖ حَدَآئِقَ ذَاتَ بَهْجَةٍ ۚ

آسمان سے پانی اُتارا اور اس کے ذریعہ ہم نے پُررونق باغات اُگائے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | كَانَ | لَكُمْ | اَنْ تُنْۢبِتُوْا | شَجَرَهَا | ءَ | اِلٰهٌ | مَّعَ | اللّٰهِ |
| نہیں | وہ تھا | تمہارے لئے | کہ تم اگاؤ | اس کا درخت | کیا | معبود | ساتھ | اللہ |

مَا كَانَ لَكُمْ اَنْ تُنْۢبِتُوْا شَجَرَهَا ؕ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ

تمہارے بس میں تو نہ تھا کہ تم ان کے درخت پروان چڑھاتے۔ (پس) کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور) معبود ہے؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بَلْ | هُمْ | قَوْمٌ | يَّعْدِلُوْنَ | اَمَّنْ | جَعَلَ | الْاَرْضَ | قَرَارًا |
| بلکہ | وہ | قوم | وہ شریک ٹھہراتے ہیں | یا کون | اس نے بنایا | زمین | ٹھہرنے کی جگہ |

بَلْ هُمْ قَوْمٌ يَّعْدِلُوْنَ ؕ ﴿61﴾ اَمَّنْ جَعَلَ الْاَرْضَ قَرَارًا

(نہیں نہیں) بلکہ وہ ناانصافی کرنے والے لوگ ہیں۔ یا (پھر) وہ کون ہے جس نے زمین کو قرار پکڑنے کی جگہ بنایا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | جَعَلَ | خِلٰلَهَآ | اَنْهٰرًا | وَّ | جَعَلَ | لَهَا | رَوَاسِيَ | وَ |
| اور | اس نے بنایا | اس کے درمیان | نہریں | اور | اس نے بنایا | اس کیلئے | پہاڑ (جمع) | اور |

وَّ جَعَلَ خِلٰلَهَآ اَنْهٰرًا وَّ جَعَلَ لَهَا رَوَاسِيَ وَ

اور اس کے بیچ میں دریا جاری کر دیئے اور جس نے اس کے پہاڑ بنائے اور

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جَعَلَ | بَيْنَ | الْبَحْرَيْنِ | حَاجِزًا | ءَ | اِلٰهٌ | مَّعَ | اللّٰهِ |
| اس نے بنایا | درمیان | دو سمندر | روک | کیا | معبود | ساتھ | اللہ |

جَعَلَ بَيْنَ الْبَحْرَيْنِ حَاجِزًا ؕ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ

دو سمندروں کے درمیان ایک روک بنا دی۔ کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور) معبود ہے؟

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بَلْ | اَكْثَرُهُمْ | لَا | يَعْلَمُوْنَ | اَمَّنْ | يُّجِيْبُ | الْمُضْطَرَّ |
| بلکہ | ان میں سے اکثر | نہیں | وہ جانتے ہیں | یا کون | وہ قبول کرتا ہے | بے قرار |

بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿62﴾ اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ

(نہیں) بلکہ ان میں سے اکثر نہیں جانتے۔ یا (پھر) وہ کون ہے جو بے قرار کی دعا قبول کرتا ہے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِذَا | دَعَاهُ | وَ | يَكْشِفُ | السُّوْٓءَ | وَ | يَجْعَلُكُمْ | خُلَفَآءَ | الْاَرْضِ |
| جب | اس نے اسے پکارا | اور | وہ دور کرتا ہے | تکلیف | اور | وہ تمہیں بناتا ہے | جانشین (جمع) | زمین |

اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ وَيَجْعَلُكُمْ خُلَفَآءَ الْاَرْضِ ط

جب وہ اسے پکارے اور تکلیف دور کردیتا ہے اور تمہیں زمین کے وارث بناتا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ءَ | اِلٰهٌ | مَّعَ | اللّٰهِ | قَلِيْلًا | مَّا | تَذَكَّرُوْنَ |
| کیا | معبود | ساتھ | اللہ | تھوڑا | جو | تم نصیحت پکڑتے ہو |

ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ط قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ﴿63﴾

کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور) معبود ہے؟ بہت کم ہے جو تم نصیحت پکڑتے ہو۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمَّنْ | يَّهْدِيْكُمْ | فِيْ | ظُلُمٰتِ | الْبَرِّ | وَ | الْبَحْرِ | وَ | مَنْ |
| یا کون | وہ تمہاری رہنمائی کرتا ہے | میں | اندھیرے | خشکی | اور | تری | اور | کون |

اَمَّنْ يَّهْدِيْكُمْ فِيْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَمَنْ

یا (پھر) وہ کون ہے جو خشکی اور تری کے اندھیروں میں تمہاری رہنمائی کرتا ہے اور کون ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يُّرْسِلُ | الرِّيٰحَ | بُشْرًا | بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ | ءَ | اِلٰهٌ | مَّعَ | اللّٰهِ |
| وہ بھیجتا ہے | ہوائیں | خوشخبری | اس کی رحمت کے آگے آگے | کیا | معبود | ساتھ | اللہ |

يُّرْسِلُ الرِّيٰحَ بُشْرًا بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ط ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ط

وہ جو اپنی رحمت کے آگے آگے خوشخبری کے طور پر ہوائیں چلاتا ہے۔ کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور) معبود ہے؟

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تَعٰلَى | اللّٰهُ | عَمَّا | يُشْرِكُوْنَ | اَمَّنْ | يَّبْدَؤُا | الْخَلْقَ |
| وہ بلند ہوا | اللہ | اس سے جو | وہ شرک کرتے ہیں | یا کون | وہ آغاز کرتا ہے | تخلیق، پیدائش |

تَعٰلَى اللّٰهُ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿64﴾ اَمَّنْ يَّبْدَؤُا الْخَلْقَ

بہت بلند ہے اللہ اُس سے جو وہ شرک کرتے ہیں۔ یا وہ کون ہے جو تخلیق کا آغاز کرتا ہے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | يُعِيْدُهٗ | وَ | مَنْ | يَّرْزُقُكُمْ | مِّنَ | السَّمَآءِ | وَ | الْاَرْضِ |
| پھر | وہ اسے دہراتا ہے | اور | کون | وہ تمہیں رزق دیتا ہے | سے | آسمان | اور | زمین |

ثُمَّ يُعِيْدُهٗ وَمَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ ؕ

پھر وہ اُسے دہراتا ہے۔ اور کون ہے جو تمہیں آسمان اور زمین سے رزق عطا کرتا ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ءَ | اِلٰهٌ | مَّعَ | اللّٰهِ | قُلْ | هَاتُوْا | بُرْهَانَكُمْ | اِنْ | كُنْتُمْ | صٰدِقِيْنَ |
| کیا | معبود | ساتھ | اللہ | تو کہہ دے | تم لے آؤ | تمہاری دلیل | اگر | تم ہو | سچے |

ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿65﴾

کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور) معبود ہے؟ تُو کہہ دے کہ اپنی قطعی دلیل لاؤ اگر تم سچے ہو۔

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | لَّا | يَعْلَمُ | مَنْ | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | الْغَيْبَ | اِلَّا | اللّٰهُ |
| تو کہہ دے | نہیں | وہ جانتا ہے | جو | میں | آسمان (جمع) | اور | زمین | غیب | مگر | اللہ |

قُلْ لَّا يَعْلَمُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَيْبَ اِلَّا اللّٰهُ ؕ

تُو کہہ دے کہ کوئی بھی، جو آسمانوں اور زمین میں ہے، غیب کو نہیں جانتا مگر اللہ۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | يَشْعُرُوْنَ | اَيَّانَ | يُبْعَثُوْنَ | بَلِ | ادّٰرَكَ | عِلْمُهُمْ | فِي | الْاٰخِرَةِ |
| اور | نہیں | وہ شعور رکھتے ہیں | کب | وہ اٹھائے جائیں گے | بلکہ | وہ ختم ہوا | ان کا علم | بارہ، میں | آخرت |

وَمَا يَشْعُرُوْنَ اَيَّانَ يُبْعَثُوْنَ ﴿66﴾ بَلِ ادّٰرَكَ عِلْمُهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ ۫

اور وہ تو یہ بھی شعور نہیں رکھتے کہ وہ کب اٹھائے جائیں گے۔ بلکہ آخرت کے بارہ میں ان کا علم تمام ہوا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بَلْ | هُمْ | فِيْ | شَكٍّ | مِّنْهَا | بَلْ | هُمْ | مِّنْهَا | عَمُوْنَ |
| بلکہ | وہ | میں | شک | اس بارہ میں | بلکہ | وہ | اس بارہ میں | اندھے |

ع 5 8 1
بَلْ هُمْ فِيْ شَكٍّ مِّنْهَا ۫ بَلْ هُمْ مِّنْهَا عَمُوْنَ ﴿67﴾

بلکہ وہ تو اس کے متعلق شک میں ہیں۔ بلکہ وہ تو اُس کے بارہ میں اندھے ہو چکے ہیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْٓا | ءَ | اِذَا | كُنَّا | تُرٰبًا | وَّ | اٰبَآؤُنَآ |
| اور | اس نے کہا | وہ لوگ جو | انہوں نے کفر کیا | کیا | جب | ہم تھے | مٹی | اور | ہمارے آباؤ اجداد |

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا ءَاِذَا كُنَّا تُرٰبًا وَّاٰبَآؤُنَآ

اور اُن لوگوں نے جنہوں نے کفر کیا کہا کہ کیا جب ہم مٹی ہو جائیں گے اور ہمارے آباء واجداد بھی،

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ءَاِذَا | لَمُخۡرَجُوۡنَ | لَقَدۡ | وُعِدۡنَا | هٰذَا | نَحۡنُ | وَ | اٰبَآؤُنَا | مِنۡ | قَبۡلُ |
| کیا یقیناً ہم | ضرور نکالے جانے والے | یقیناً | ہم وعدہ دیئے گئے | یہ | ہم | اور | ہمارے آباء | سے | پہلے |

اَئِنَّا لَمُخۡرَجُوۡنَ ﴿68﴾ لَقَدۡ وُعِدۡنَا هٰذَا نَحۡنُ وَ اٰبَآؤُنَا مِنۡ قَبۡلُ

تو کیا پھر بھی ہم ضرور نکالے جانے والے ہیں؟ یقیناً یہ وعدہ ہمیں اور ہمارے آباء واجداد کو پہلے بھی دیا گیا تھا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنۡ | هٰذَآ | اِلَّآ | اَسَاطِيۡرُ | الۡاَوَّلِيۡنَ | قُلۡ | سِيۡرُوۡا | فِى | الۡاَرۡضِ |
| نہیں | یہ | مگر | کہانیاں | پہلے لوگ | تو کہہ دے | تم سیر کرو | میں | زمین |

اِنۡ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيۡرُ الۡاَوَّلِيۡنَ ﴿69﴾ قُلۡ سِيۡرُوۡا فِى الۡاَرۡضِ

یہ تو پہلے لوگوں کی کہانیوں کے سوا کچھ نہیں۔ تو کہہ دے زمین میں خوب سیر کرو

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَانْظُرُوۡا | كَيۡفَ | كَانَ | عَاقِبَةُ | الۡمُجۡرِمِيۡنَ | وَ | لَا تَحۡزَنۡ |
| پس تم دیکھو | کیسا، کس طرح | وہ تھا | انجام | مجرم (جمع) | اور | تو غم نہ کر |

فَانْظُرُوۡا كَيۡفَ كَانَ عَاقِبَةُ الۡمُجۡرِمِيۡنَ ﴿70﴾ وَلَا تَحۡزَنۡ

اور پھر دیکھو کہ مجرموں کا کیسا انجام تھا۔ اور اُن پر غم نہ کر

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيۡهِمۡ | وَ | لَا تَكُنۡ | فِىۡ | ضَيۡقٍ | مِّمَّا | يَمۡكُرُوۡنَ |
| ان پر | اور | تو نہ ہو | میں | تنگی | اس کے باعث جو | وہ مکر کرتے ہیں |

عَلَيۡهِمۡ وَلَا تَكُنۡ فِىۡ ضَيۡقٍ مِّمَّا يَمۡكُرُوۡنَ ﴿71﴾

اور کسی تنگی میں مبتلا نہ ہو اس کے باعث جو وہ مکر کرتے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَقُوۡلُوۡنَ | مَتٰى | هٰذَا | الۡوَعۡدُ | اِنۡ | كُنۡتُمۡ | صٰدِقِيۡنَ |
| اور | وہ کہتے ہیں | کب | یہ | وعدہ | اگر | تم ہو | سچے |

وَيَقُوۡلُوۡنَ مَتٰى هٰذَا الۡوَعۡدُ اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰدِقِيۡنَ ﴿72﴾

اور وہ کہتے ہیں کہ یہ وعدہ کب پورا ہوگا اگر تم سچے ہو۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلۡ | عَسٰٓى | اَنۡ يَّكُوۡنَ | رَدِفَ | لَكُمۡ | بَعۡضُ | الَّذِىۡ | تَسۡتَعۡجِلُوۡنَ |
| تو کہہ دے | قریب ہے | کہ وہ ہو | وہ پیچھے آیا | تمہارے لئے | بعض | وہ جو | تم جلدی طلب کرتے ہو |

قُلۡ عَسٰٓى اَنۡ يَّكُوۡنَ رَدِفَ لَكُمۡ بَعۡضُ الَّذِىۡ تَسۡتَعۡجِلُوۡنَ ﴿73﴾

تو کہہ دے بعید نہیں کہ ان باتوں میں سے بعض جن کو تم جلدی طلب کرتے ہو تمہارے پیچھے لگی ہوئی ہوں۔

| وَ | اِنَّ | رَبَّكَ | لَذُوْ فَضْلٍ | عَلَى | النَّاسِ | وَلٰكِنَّ | اَكْثَرَهُمْ | لَا | يَشْكُرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | تیرا ربّ | ضرور فضل والا | پر، اوپر | لوگ | اور لیکن | ان میں سے اکثر | نہیں | وہ شکر کرتے ہیں |

وَاِنَّ رَبَّكَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَشْكُرُوْنَ (74)

اور (یہ کہ) تیرا ربّ یقیناً لوگوں پر بہت فضل کرنے والا ہے لیکن ان میں سے اکثر شکر نہیں کرتے۔

| وَ | اِنَّ | رَبَّكَ | لَيَعْلَمُ | مَا | تُكِنُّ | صُدُوْرُهُمْ | وَ | مَا | يُعْلِنُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | تیرا ربّ | وہ ضرور جانتا ہے | جو | وہ چھپاتی ہے | ان کے سینے | اور | جو | وہ ظاہر کرتے ہیں |

وَاِنَّ رَبَّكَ لَيَعْلَمُ مَا تُكِنُّ صُدُوْرُهُمْ وَمَا يُعْلِنُوْنَ (75)

اور یقیناً تیرا ربّ خوب جانتا ہے جو اُن کے سینے چھپاتے ہیں اور جو کچھ وہ (خود) ظاہر کرتے ہیں۔

| وَ | مَا | مِنْ | غَآئِبَةٍ | فِي | السَّمَآءِ | وَ | الْاَرْضِ | اِلَّا | فِيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | سے | پوشیدہ چیز | میں | آسمان | اور | زمین | مگر | میں |

وَمَا مِنْ غَآئِبَةٍ فِي السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ اِلَّا فِيْ

اور آسمان اور زمین میں کوئی چھپی ہوئی چیز نہیں مگر

| كِتٰبٍ | مُّبِيْنٍ | اِنَّ | هٰذَا | الْقُرْاٰنَ | يَقُصُّ | عَلٰى | بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کتاب | کھلا کھلا/ واضح | یقیناً | یہ | قرآن | وہ بیان کرتا ہے | پر، اوپر | بنی اسرائیل |

كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ (76) اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ يَقُصُّ عَلٰى بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ

کھلی کھلی کتاب میں موجود ہے۔ یقیناً یہ قرآن بنی اسرائیل کے سامنے

| اَكْثَرَ | الَّذِيْ | هُمْ | فِيْهِ | يَخْتَلِفُوْنَ | وَ | اِنَّهٗ | لَهُدًى | وَّ | رَحْمَةٌ | لِّلْمُؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اکثر | وہ جو | وہ | اس میں | وہ اختلاف کرتے ہیں | اور | یقیناً وہ | ضرور ہدایت | اور | رحمت | مومنوں کیلئے |

اَكْثَرَ الَّذِيْ هُمْ فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ (77) وَاِنَّهٗ لَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ (78)

اکثر وہ باتیں بیان کرتا ہے جن میں وہ اختلاف رکھتے ہیں۔ اور یقیناً یہ مومنوں کے لئے ہدایت اور رحمت ہے۔

| اِنَّ | رَبَّكَ | يَقْضِيْ | بَيْنَهُمْ | بِحُكْمِهٖ | وَ | هُوَ | الْعَزِيْزُ | الْعَلِيْمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | تیرا ربّ | وہ فیصلہ کرتا ہے | ان کے درمیان | اس کی حکمت کے ساتھ | اور | وہ | وہ کامل غلبہ والا | دائمی علم رکھنے والا |

اِنَّ رَبَّكَ يَقْضِيْ بَيْنَهُمْ بِحُكْمِهٖ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْعَلِيْمُ (79)

ضرور تیرا ربّ ان کے درمیان اپنی حکمت کے ساتھ فیصلہ کردے گا اور وہ کامل غلبہ والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَتَوَكَّلْ | عَلَى | اللّٰهِ | اِنَّكَ | عَلَى | الْحَقِّ | الْمُبِيْنِ |
| پس تو توکل کر | پر، اوپر | اللہ | یقیناً تو | پر، اوپر | حق | کھلا کھلا |

فَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ۭ اِنَّكَ عَلَى الْحَقِّ الْمُبِيْنِ ﴿80﴾

پس اللہ پر توکل کر۔ یقیناً تو کھلے کھلے حق پر قائم ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّكَ | لَا تُسْمِعُ | الْمَوْتٰى | وَ | لَا تُسْمِعُ | الصُّمَّ | الدُّعَآءَ |
| یقیناً تو | تو نہیں سناتا | مردے | اور | تو نہیں سناتا | بہرے | پکار |

اِنَّكَ لَا تُسْمِعُ الْمَوْتٰى وَلَا تُسْمِعُ الصُّمَّ الدُّعَآءَ

تو ہرگز مُردوں کو نہیں سنا سکتا اور نہ ہی بہروں کو (اپنی) پکار سنا سکتا ہے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِذَا | وَلَّوْا | مُدْبِرِيْنَ | وَ | مَآ | اَنْتَ | بِهٰدِى | الْعُمْىِ | عَنْ | ضَلٰلَتِهِمْ |
| جب | وہ پھر گئے | پیٹھ پھیرنے والے | اور | نہ | تو | ہدایت دینے والا | اندھے | سے | ان کی گمراہی |

اِذَا وَلَّوْا مُدْبِرِيْنَ ﴿81﴾ وَمَآ اَنْتَ بِهٰدِى الْعُمْىِ عَنْ ضَلٰلَتِهِمْ ۭ

جب وہ پیٹھ دکھاتے ہوئے منہ پھیر لیتے ہیں۔ اور یقیناً تو اندھوں کو ان کی گمراہی سے ہدایت کی طرف نہیں لا سکتا۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | تُسْمِعُ | اِلَّا | مَنْ | يُّؤْمِنُ | بِاٰيٰتِنَا | فَهُمْ | مُّسْلِمُوْنَ | وَ | اِذَا |
| نہیں | تو سناتا ہے | مگر | جو | وہ ایمان لاتا ہے | ہماری آیات پر | پس وہ | فرمانبردار (جمع) | اور | جب |

اِنْ تُسْمِعُ اِلَّا مَنْ يُّؤْمِنُ بِاٰيٰتِنَا فَهُمْ مُّسْلِمُوْنَ ﴿82﴾ وَاِذَا

تُو تو محض ان کو سنا سکتا ہے جو ہمارے نشانات پر ایمان لاتے ہیں اور وہ فرمانبردار ہیں۔ اور جب

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَقَعَ | الْقَوْلُ | عَلَيْهِمْ | اَخْرَجْنَا | لَهُمْ | دَآبَّةً | مِّنَ | الْاَرْضِ | تُكَلِّمُهُمْ |
| وہ پورا ہوا | قول، فرمان | ان پر | ہم نے نکالا | ان کیلئے | جاندار | سے | زمین | وہ ان کو کاٹے گا |

وَقَعَ الْقَوْلُ عَلَيْهِمْ اَخْرَجْنَا لَهُمْ دَآبَّةً مِّنَ الْاَرْضِ تُكَلِّمُهُمْ ۙ

ان پر فرمان صادق آجائے گا تو ہم ان کے لئے سطح زمین میں سے ایک جاندار نکالیں گے جو ان کو کاٹے گا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنَّ | النَّاسَ | كَانُوْا | بِاٰيٰتِنَا | لَا | يُوْقِنُوْنَ |
| کہ | لوگ | وہ تھے | ہماری آیات پر | نہیں | وہ یقین کرتے ہیں |

اَنَّ النَّاسَ كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا لَا يُوْقِنُوْنَ ﴿83﴾ ع 16 6 2

(اس وجہ سے) کہ لوگ ہماری آیات پر یقین نہیں لاتے تھے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَوْمَ | نَحْشُرُ | مِنْ | كُلِّ | اُمَّةٍ | فَوْجًا | مِّمَّنْ | يُّكَذِّبُ | بِاٰيٰتِنَا |
| اور | جس دن | ہم اکٹھا کریں گے | سے | ہر | امت | فوج | اس میں سے جو | وہ جھٹلاتا ہے | ہماری آیات کو |

وَيَوْمَ نَحْشُرُ مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ فَوْجًا مِّمَّنْ يُّكَذِّبُ بِاٰيٰتِنَا

اور (یاد کرو) جس دن ہم ہر امت میں سے جس نے ہماری آیات کی تکذیب کی ایک لشکر اکٹھا کریں گے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَهُمْ | يُوْزَعُوْنَ | حَتّٰٓى | اِذَا | جَآءُوْ | قَالَ | اَكَذَّبْتُمْ | بِاٰيٰتِىْ |
| پس وہ | وہ الگ الگ صف بند کئے جائیں گے | یہاں تک | جب | وہ آئے | اس نے کہا | کیا تم نے جھٹلایا | میری آیات کو |

فَهُمْ يُوْزَعُوْنَ ﴿84﴾ حَتّٰٓى اِذَا جَآءُوْ قَالَ اَكَذَّبْتُمْ بِاٰيٰتِىْ

اور پھر وہ الگ الگ صف بند کئے جائیں گے۔ یہاں تک کہ جب وہ (اللہ کے حضور) آجائیں گے وہ کہے گا کیا تم نے میری آیات کو جھٹلادیا تھا

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَمْ تُحِيْطُوْا | بِهَا | عِلْمًا | اَمَّاذَا | كُنْتُمْ | تَعْمَلُوْنَ |
| اور | تم نے احاطہ نہیں کیا | اس کا | علم | یا کیا | تم تھے | تم کرتے ہو |

وَلَمْ تُحِيْطُوْا بِهَا عِلْمًا اَمَّاذَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿85﴾

جبکہ تم اُن کا بطور علم احاطہ نہیں کر سکے تھے؟ یا پھر اور کیا تھا جو تم کرتے رہے ہو۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | وَقَعَ | الْقَوْلُ | عَلَيْهِمْ | بِمَا | ظَلَمُوْا | فَهُمْ | لَا | يَنْطِقُوْنَ |
| اور | وہ واقع ہوگیا | قول، فرمان | ان پر | اس کی وجہ سے جو | انہوں نے ظلم کیا | پس وہ | نہیں | وہ بولتے ہیں |

وَوَقَعَ الْقَوْلُ عَلَيْهِمْ بِمَا ظَلَمُوْا فَهُمْ لَا يَنْطِقُوْنَ ﴿86﴾

اور ان پر فرمان صادر ہوجائے گا اس ظلم کی وجہ سے جو انہوں نے کیا۔ پس وہ (جواب میں) کچھ نہ بولیں گے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ | لَمْ يَرَوْا | اَنَّا | جَعَلْنَا | الَّيْلَ | لِيَسْكُنُوْا | فِيْهِ |
| کیا | انہوں نے نہیں دیکھا | کہ ہم | ہم نے بنایا | رات | تا کہ وہ آرام کریں | اس میں |

اَلَمْ يَرَوْا اَنَّا جَعَلْنَا الَّيْلَ لِيَسْكُنُوْا فِيْهِ

کیا انہوں نے نہیں دیکھا کہ ہم نے رات کو بنایا تا کہ وہ اس میں آرام پائیں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | النَّهَارَ | مُبْصِرًا | اِنَّ | فِىْ | ذٰلِكَ | لَاٰيٰتٍ | لِّقَوْمٍ | يُّؤْمِنُوْنَ |
| اور | دن | روشن کرنے والا | یقیناً | میں | یہ | ضرور نشانات | قوم کیلئے | وہ ایمان لاتے ہیں |

وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ؕ اِنَّ فِىْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿87﴾

اور دن کو روشن کرنے والا بنایا۔ یقیناً اس میں ایمان لانے والے لوگوں کے لئے بہت سے نشانات ہیں۔

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَنۡ | وَ | السَّمٰوٰتِ | فِی | مَنۡ | فَفَزِعَ | الصُّوۡرِ | فِی | یُنۡفَخُ | یَوۡمَ | وَ |
| جو | اور | آسمان (جمع) | میں | جو | پس وہ گھبرا گیا | بگل | میں | وہ پھونکا جائے گا | جس دن | اور |

وَیَوۡمَ یُنۡفَخُ فِی الصُّوۡرِ فَفَزِعَ مَنۡ فِی السَّمٰوٰتِ وَمَنۡ

اور جس دن بگل میں پھونکا جائے گا تو جو بھی آسمانوں میں ہے اور جو بھی

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دٰخِرِیۡنَ | اَتَوۡهُ | کُلٌّ | وَ | اللّٰهُ | شَآءَ | مَنۡ | اِلَّا | الۡاَرۡضِ | فِی |
| عاجزی کرنے والے | وہ اسکے پاس آئے | ہر ایک | اور | اللہ | اس نے چاہا | جو | مگر | زمین | میں |

فِی الۡاَرۡضِ اِلَّا مَنۡ شَآءَ اللّٰهُ ؕ وَکُلٌّ اَتَوۡهُ دٰخِرِیۡنَ ﴿88﴾

زمین میں ہے خوف سے بے چین ہو جائے گا سوائے اس کے جسے اللہ چاہے۔ اور سب اس کے حضور عاجزانہ حاضر ہوں گے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| السَّحَابِ | مَرَّ | تَمُرُّ | هِیَ | وَّ | جَامِدَةً | تَحۡسَبُهَا | الۡجِبَالَ | تَرَی | وَ |
| بادل | چلنا | چلتی ہے | وہ | اور | ساکن | تو اسے سمجھتا ہے | پہاڑ (جمع) | تو دیکھتا ہے | اور |

وَتَرَی الۡجِبَالَ تَحۡسَبُهَا جَامِدَةً وَّهِیَ تَمُرُّ مَرَّ السَّحَابِ ؕ

اور تُو پہاڑوں کو دیکھتا ہے اس حال میں کہ انہیں ساکن و جامد گمان کرتا ہے حالانکہ وہ بادلوں کی طرح چل رہے ہیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تَفۡعَلُوۡنَ | بِمَا | خَبِیۡرٌۢ | اِنَّهٗ | شَیۡءٍ | کُلَّ | اَتۡقَنَ | الَّذِیۡۤ | اللّٰهِ | صُنۡعَ |
| تم کرتے ہو | اس سے جو | ہمیشہ باخبر | یقیناً وہ | چیز | ہر ایک | اس نے مضبوط کیا | وہ جو | اللہ | صنعت |

صُنۡعَ اللّٰهِ الَّذِیۡۤ اَتۡقَنَ کُلَّ شَیۡءٍ ؕ اِنَّهٗ خَبِیۡرٌۢ بِمَا تَفۡعَلُوۡنَ ﴿89﴾

(یہ) اللہ کی صنعت ہے جس نے ہر چیز کو مضبوط بنایا۔ یقیناً وہ اُس سے جو تم کرتے ہو ہمیشہ باخبر رہتا ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَزَعٍ | مِّنۡ | هُمۡ | وَ | مِّنۡهَا | خَیۡرٌ | فَلَهٗ | بِالۡحَسَنَةِ | جَآءَ | مَنۡ |
| گھبراہٹ | سے | وہ | اور | اس سے | بہتر | پس اس کیلئے | نیکی کے ساتھ | وہ آیا | جو |

مَنۡ جَآءَ بِالۡحَسَنَةِ فَلَهٗ خَیۡرٌ مِّنۡهَا ۚ وَهُمۡ مِّنۡ فَزَعٍ

جو بھی کوئی نیکی لے کر آئے گا تو اس کے لئے اس سے بہتر (اجر) ہوگا اور وہ لوگ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وُجُوۡهُهُمۡ | فَکُبَّتۡ | بِالسَّیِّئَةِ | جَآءَ | مَنۡ | وَ | اٰمِنُوۡنَ | یَّوۡمَئِذٍ |
| ان کے چہرے | پس وہ اوندھی کی گئی | برائی کے ساتھ | وہ آیا | جو | اور | امن میں رہنے والے | اس دن |

یَّوۡمَئِذٍ اٰمِنُوۡنَ ﴿90﴾ وَمَنۡ جَآءَ بِالسَّیِّئَةِ فَکُبَّتۡ وُجُوۡهُهُمۡ

اس دن سخت اضطراب سے بچے رہیں گے۔ اور جو بدی لے کر آئے گا تو اُن کے چہرے آگ میں جھونکے جائیں گے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فِي | النَّارِ | هَلْ | تُجْزَوْنَ | اِلَّا | مَا | كُنْتُمْ | تَعْمَلُوْنَ |
| میں | آگ | کیا | تم جزاء دیئے جاؤ گے | مگر | جو | تم تھے | تم کرتے ہو |

فِي النَّارِ ؕ هَلْ تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿91﴾

کیا تم کوئی جزا دیئے جاؤ گے مگر اُسی کی جو تم کرتے رہے ہو۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّمَآ | اُمِرْتُ | اَنْ اَعْبُدَ | رَبَّ | هٰذِهِ | الْبَلْدَةِ | الَّذِيْ | حَرَّمَهَا |
| محض | مجھے حکم دیا گیا | کہ میں عبادت کروں | ربّ | یہ | شہر | وہ جو | اس نے اسے حرمت بخشی |

اِنَّمَآ اُمِرْتُ اَنْ اَعْبُدَ رَبَّ هٰذِهِ الْبَلْدَةِ الَّذِيْ حَرَّمَهَا

مجھے صرف یہی حکم دیا گیا ہے کہ میں اِس شہر کے ربّ کی عبادت کروں جس نے اِسے حرمت بخشی ہے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَهٗ | كُلُّ | شَيْءٍ | وَّ | اُمِرْتُ | اَنْ اَكُوْنَ | مِنَ | الْمُسْلِمِيْنَ |
| اور | اس کے لئے | ہر ایک | چیز | اور | مجھے حکم دیا گیا | کہ میں ہو جاؤں | سے | فرمانبردار (جمع) |

وَلَهٗ كُلُّ شَيْءٍ ؗ وَّاُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ﴿92﴾

اور ہر چیز اُسی کی ہے اور مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں فرمانبرداروں میں سے ہو جاؤں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَنْ اَتْلُوَا | الْقُرْاٰنَ | فَمَنِ | اهْتَدٰى | فَاِنَّمَا | يَهْتَدِيْ | لِنَفْسِهٖ |
| اور | کہ میں تلاوت کروں | قرآن | پس جو | اس نے ہدایت پائی | پس محض | وہ ہدایت پاتا ہے | اس کی جان کیلئے |

وَاَنْ اَتْلُوَا الْقُرْاٰنَ ۚ فَمَنِ اهْتَدٰى فَاِنَّمَا يَهْتَدِيْ لِنَفْسِهٖ ۚ

اور یہ کہ میں قرآن کی تلاوت کروں۔ پس جس نے ہدایت پائی تو وہ اپنی ہی خاطر ہدایت پاتا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنْ | ضَلَّ | فَقُلْ | اِنَّمَآ | اَنَا | مِنَ | الْمُنْذِرِيْنَ |
| اور | جو | وہ گمراہ ہوا | پس تو کہہ دے | محض | مَیں | سے | ڈرانے والے |

وَمَنْ ضَلَّ فَقُلْ اِنَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُنْذِرِيْنَ ﴿93﴾

اور جو گمراہ ہوا تو کہہ دے کہ میں تو محض ڈرانے والوں میں سے ہوں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قُلِ | الْحَمْدُ | لِلّٰهِ | سَيُرِيْكُمْ | اٰيٰتِهٖ | فَتَعْرِفُوْنَهَا |
| اور | تو کہہ دے | تمام تعریف | اللہ کے لئے | عنقریب وہ تمہیں دکھائے گا | اس کی آیات | پس تم اسے پہچان لوگے |

وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ سَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ فَتَعْرِفُوْنَهَا ؕ

اور کہہ دے کہ سب تعریف اللہ ہی کے لئے ہے۔ وہ عنقریب تمہیں اپنے نشانات دکھائے گا۔ پس تم انہیں پہچان لوگے

ع 7 11 3

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | رَبُّكَ | بِغَافِلٍ | عَمَّا | تَعۡمَلُوۡنَ |
| اور | نہیں | تیرا ربّ | غافل | اس سے جو | تم کرتے ہو |

وَ مَا رَبُّكَ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعۡمَلُوۡنَ ﴿94﴾

اور تیرا ربّ ہرگز اس سے غافل نہیں جو تم لوگ کرتے ہو۔

سُوۡرَةُ الۡقَصَصِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الۡبَسۡمَلَةِ تِسۡعٌ وَّ ثَمَانُوۡنَ اٰيَةً وَّ تِسۡعَةُ رُكُوۡعَاتٍ

سورۃ القَصَص مکی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 89 آیات اور 9 رکوع ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِسۡمِ | اللّٰهِ | الرَّحۡمٰنِ | الرَّحِيۡمِ |
| نام کے ساتھ | اللہ | بے انتہاء رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| طٰسٓمّٓ | تِلۡكَ | اٰيٰتُ | الۡكِتٰبِ | الۡمُبِيۡنِ |
| طَیِّب سَمِیع عَلِیم: پاک، بہت سننے والا، بہت جاننے والا۔ | یہ | آیات | کتاب | واضح/کھلا کھلا |

طٰسٓمّٓ ﴿2﴾ تِلۡكَ اٰيٰتُ الۡكِتٰبِ الۡمُبِيۡنِ ﴿3﴾

طَیِّب سَمِیع عَلِیم: پاک، بہت سننے والا، بہت جاننے والا۔ یہ ایک کھلی کھلی کتاب کی آیات ہیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نَتۡلُوۡا | عَلَيۡكَ | مِنۡ | نَّبَاِ | مُوۡسٰى | وَ | فِرۡعَوۡنَ | بِالۡحَقِّ | لِقَوۡمٍ | يُّؤۡمِنُوۡنَ |
| ہم پڑھتے ہیں | تجھ پر | سے | خبر | موسیٰ | اور | فرعون | حق کے ساتھ | قوم کے لئے | وہ ایمان لاتے ہیں |

نَتۡلُوۡا عَلَيۡكَ مِنۡ نَّبَاِ مُوۡسٰى وَفِرۡعَوۡنَ بِالۡحَقِّ لِقَوۡمٍ يُّؤۡمِنُوۡنَ ﴿4﴾

ہم تیرے سامنے موسیٰ اور فرعون کی خبر میں سے حق کے ساتھ کچھ پڑھتے ہیں، اُن لوگوں کی خاطر جو ایمان لانے والے ہیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | فِرۡعَوۡنَ | عَلَا | فِى | الۡاَرۡضِ | وَ | جَعَلَ | اَهۡلَهَا | شِيَعًا |
| یقیناً | فرعون | اس نے سرکشی کی | میں | زمین | اور | اس نے بنایا | اس کے رہنے والے | گروہ در گروہ |

اِنَّ فِرۡعَوۡنَ عَلَا فِى الۡاَرۡضِ وَجَعَلَ اَهۡلَهَا شِيَعًا

فرعون نے یقیناً زمین میں سرکشی کی اور اس کے باشندوں کو گروہ در گروہ بانٹ دیا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يَّسۡتَضۡعِفُ | طَآئِفَةً | مِّنۡهُمۡ | يُذَبِّحُ | اَبۡنَآءَهُمۡ | وَ | يَسۡتَحۡيٖ | نِسَآءَهُمۡ |
| وہ بے بس کرتا ہے | گروہ | ان میں سے | وہ ذبح کرتا ہے | ان کے بیٹے | اور | وہ زندہ رکھتا ہے | ان کی عورتیں |

يَّسۡتَضۡعِفُ طَآئِفَةً مِّنۡهُمۡ يُذَبِّحُ اَبۡنَآءَهُمۡ وَيَسۡتَحۡيٖ نِسَآءَهُمۡ ؕ

وہ ان میں سے کسی ایک گروہ کو بے بس کر دیتا تھا۔ ان کے بیٹوں کو ذبح کرتا تھا اور ان کی عورتوں کو زندہ رکھتا تھا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | كَانَ | مِنَ | الۡمُفۡسِدِيۡنَ | وَ | نُرِيۡدُ | اَنۡ نَّمُنَّ | عَلَى | الَّذِيۡنَ |
| یقیناً وہ | وہ تھا | سے | فساد کرنے والے | اور | ہم چاہتے ہیں | کہ ہم احسان کریں | پر | وہ لوگ جو |

اِنَّهٗ كَانَ مِنَ الۡمُفۡسِدِيۡنَ ۝5 وَنُرِيۡدُ اَنۡ نَّمُنَّ عَلَى الَّذِيۡنَ

یقیناً وہ فساد کرنے والوں میں سے تھا۔ اور ہم نے ارادہ کیا کہ جو لوگ

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اسۡتُضۡعِفُوۡا | فِي | الۡاَرۡضِ | وَ | نَجۡعَلَهُمۡ | اَئِمَّةً | وَّ | نَجۡعَلَهُمُ | الۡوٰرِثِيۡنَ |
| وہ کمزور سمجھے گئے | میں | زمین | اور | ہم انہیں بنا دیں گے | رہنما (جمع) | اور | ہم انہیں بنائیں گے | وارث (جمع) |

اسۡتُضۡعِفُوۡا فِي الۡاَرۡضِ وَنَجۡعَلَهُمۡ اَئِمَّةً وَّنَجۡعَلَهُمُ الۡوٰرِثِيۡنَ ۙ۝6

ملک میں کمزور سمجھے گئے ان پر احسان کریں اور انہیں رہنما بنا دیں اور اُنہیں وارث کر دیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | نُمَكِّنَ | لَهُمۡ | فِي | الۡاَرۡضِ | وَ | نُرِيَ | فِرۡعَوۡنَ | وَ | هَامٰنَ |
| اور | ہم تمکنت دیتے ہیں | ان کو | میں | زمین | اور | ہم دکھلائیں گے | فرعون | اور | ہامان |

وَنُمَكِّنَ لَهُمۡ فِي الۡاَرۡضِ وَنُرِيَ فِرۡعَوۡنَ وَهَامٰنَ

اور اُنہیں زمین میں تمکنت عطا کریں اور فرعون اور ہامان

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | جُنُوۡدَهُمَا | مِنۡهُمۡ | مَّا | كَانُوۡا | يَحۡذَرُوۡنَ |
| اور | ان دونوں کا لشکر | ان میں سے | جو | وہ تھے | وہ ڈرتے ہیں |

وَجُنُوۡدَهُمَا مِنۡهُمۡ مَّا كَانُوۡا يَحۡذَرُوۡنَ ۝7

اور ان دونوں کے لشکروں کو ان (بنی اسرائیل) کی طرف سے وہ کچھ دکھا دیں جس سے وہ ڈرتے تھے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَوۡحَيۡنَآ | اِلٰٓى | اُمِّ | مُوۡسٰٓى | اَنۡ | اَرۡضِعِيۡهِ | فَاِذَا | خِفۡتِ | عَلَيۡهِ |
| اور | ہم نے وحی کی | طرف | ماں | موسیٰ | کہ | تو اسے دودھ پلا | پس جب | تو ڈر گئی | اُس کے بارہ میں |

وَاَوۡحَيۡنَآ اِلٰٓى اُمِّ مُوۡسٰٓى اَنۡ اَرۡضِعِيۡهِ ۚ فَاِذَا خِفۡتِ عَلَيۡهِ

اور ہم نے موسیٰ کی ماں کی طرف وحی کی کہ اُسے دودھ پلا۔ پس جب تو اُس کے بارہ میں خوف محسوس کرے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاَلْقِيْهِ | فِي | الْيَمِّ | وَ | لَا تَخَافِيْ | وَ | لَا تَحْزَنِيْ |
| پس تو اسے ڈال دے | میں | دریا | اور | تو نہ ڈر | اور | تو غم نہ کر |

فَاَلْقِيْهِ فِي الْيَمِّ وَلَا تَخَافِيْ وَلَا تَحْزَنِيْ ۚ

تو اسے دریا میں ڈال دے اور کوئی خوف نہ کر اور کوئی غم نہ کھا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّا | رَآدُّوْهُ | اِلَيْكِ | وَ | جَاعِلُوْهُ | مِنَ | الْمُرْسَلِيْنَ |
| یقیناً ہم | اسے لوٹانے والے | تیری طرف | اور | اسے بنانے والے | سے | رسول، مرسل (جمع) |

اِنَّا رَآدُّوْهُ اِلَيْكِ وَجَاعِلُوْهُ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ (8)

ہم یقیناً اسے تیری طرف دوبارہ لانے والے ہیں اور اسے مرسلین میں سے (ایک رسول) بنانے والے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَالْتَقَطَهٗٓ | اٰلُ | فِرْعَوْنَ | لِيَكُوْنَ | لَهُمْ | عَدُوًّا | وَّ | حَزَنًا |
| پس اس نے اسے اٹھالیا | آل، اولاد | فرعون | تا کہ وہ ہو جائے | ان کے لئے | دشمن | اور | غم |

فَالْتَقَطَهٗٓ اٰلُ فِرْعَوْنَ لِيَكُوْنَ لَهُمْ عَدُوًّا وَّحَزَنًا ؕ

پس فرعون کے خاندان نے (اذنِ الٰہی کے مطابق) اسے اٹھالیا تا کہ وہ ان کے لئے دشمن (ثابت ہو) اور غم کا موجب بن جائے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | فِرْعَوْنَ | وَ | هَامٰنَ | وَ | جُنُوْدَهُمَا | كَانُوْا | خٰطِـِٕيْنَ |
| یقیناً | فرعون | اور | ہامان | اور | ان دونوں کے لشکر | وہ تھے | خطا کار (جمع) |

اِنَّ فِرْعَوْنَ وَهَامٰنَ وَجُنُوْدَهُمَا كَانُوْا خٰطِـِٕيْنَ (9)

یقیناً فرعون اور ہامان اور ان دونوں کے لشکر خطا کار تھے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالَتِ | امْرَاَتُ | فِرْعَوْنَ | قُرَّتُ | عَيْنٍ | لِّيْ | وَ | لَكَ | لَا تَقْتُلُوْهُ |
| اور | اس نے کہا | بیوی | فرعون | ٹھنڈک | آنکھ | میری | اور | تیرے لئے | تم اسے قتل نہ کرو |

وَقَالَتِ امْرَاَتُ فِرْعَوْنَ قُرَّتُ عَيْنٍ لِّيْ وَلَكَ ؕ لَا تَقْتُلُوْهُ ۖ

اور فرعون کی بیوی نے کہا کہ (یہ) میرے لئے اور تیرے لئے آنکھوں کی ٹھنڈک (ثابت) ہوگا، اسے قتل نہ کرو۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عَسٰٓى | اَنْ يَّنْفَعَنَآ | اَوْ | نَتَّخِذَهٗ | وَلَدًا | وَّ | هُمْ | لَا | يَشْعُرُوْنَ |
| قریب ہے | کہ وہ ہمیں فائدہ دے | یا | ہم اسے بنالیں گے | بیٹا | اور | وہ | نہیں | وہ شعور رکھتے ہیں |

عَسٰٓى اَنْ يَّنْفَعَنَآ اَوْ نَتَّخِذَهٗ وَلَدًا وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ (10)

ہوسکتا ہے کہ ہمیں یہ فائدہ دے یا ہم اسے بیٹا بنالیں جبکہ وہ کچھ شعور نہیں رکھتے ہوں گے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَصْبَحَ | فُؤَادُ | اُمِّ | مُوْسٰى | فٰرِغًا | اِنْ كَادَتْ | لَتُبْدِيْ | بِهٖ |
| اور | ہوگیا | دل | ماں | موسیٰ | فارغ | وہ قریب تھی | وہ ضرور ظاہر کردیتی | اس کو |

وَاَصْبَحَ فُؤَادُ اُمِّ مُوْسٰى فٰرِغًا ؕ اِنْ كَادَتْ لَتُبْدِيْ بِهٖ

اور موسیٰ کی ماں کا دل (فکروں سے) فارغ ہوگیا۔ عین ممکن تھا کہ وہ اس (راز) کو ظاہر کردیتی

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَوْ | لَاۤ | اَنْ | رَّبَطْنَا | عَلٰى | قَلْبِهَا | لِتَكُوْنَ | مِنَ | الْمُؤْمِنِيْنَ |
| اگر | نہیں | کہ | ہم نے مضبوط کیا | پر، اوپر | اس کا دل | تاکہ وہ ہو | سے | مومن (جمع) |

لَوْلَاۤ اَنْ رَّبَطْنَا عَلٰى قَلْبِهَا لِتَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ⑪

اگر ہم اس کے دل کو سنبھالے نہ رکھتے۔ (ہم نے ایسا کیا) تاکہ وہ مومنوں میں سے ہوجاتی۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالَتْ | لِاُخْتِهٖ | قُصِّيْهِ | فَبَصُرَتْ | بِهٖ | عَنْ | جُنُبٍ |
| اور | اس نے کہا | اس کی بہن سے | تو اسکے پیچھے جا | پس وہ دیکھتی رہی | اس کو | سے | دور |

وَقَالَتْ لِاُخْتِهٖ قُصِّيْهِ ۫ فَبَصُرَتْ بِهٖ عَنْ جُنُبٍ

اور اُس (یعنی موسیٰ کی ماں) نے اُس کی بہن سے کہا کہ اس کے پیچھے پیچھے جا۔ پس وہ دُور سے اُسے دیکھتی رہی

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | هُمْ | لَا | يَشْعُرُوْنَ | وَ | حَرَّمْنَا | عَلَيْهِ | الْمَرَاضِعَ |
| اور | وہ | نہ | وہ جانتے ہیں | اور | ہم نے حرام کردیا | اس پر | دودھ پلانے والیاں |

وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ۙ⑫ وَحَرَّمْنَا عَلَيْهِ الْمَرَاضِعَ

اور انہیں کچھ پتہ نہ تھا۔ اور پہلے ہی سے ہم نے اُس (یعنی موسیٰ) پر دودھ پلانے والیاں حرام کردی تھیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ | قَبْلُ | فَقَالَتْ | هَلْ | اَدُلُّكُمْ | عَلٰۤى | اَهْلِ | بَيْتٍ | يَّكْفُلُوْنَهٗ | لَكُمْ |
| سے | پہلے | پس اس نے کہا | کیا | میں تمہیں بتاتی ہوں | پر، اوپر | والے | گھر | وہ اس کی پرورش کریں گے | تمہارے لئے |

مِنْ قَبْلُ فَقَالَتْ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰۤى اَهْلِ بَيْتٍ يَّكْفُلُوْنَهٗ لَكُمْ

پس اُس (کی بہن) نے کہا کہ کیا میں تمہیں ایسے گھر والوں کا پتہ دوں جو تمہارے لئے اس کی پرورش کرسکیں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُمْ | لَهٗ | نٰصِحُوْنَ | فَرَدَدْنٰهُ | اِلٰۤى | اُمِّهٖ | كَيْ تَقَرَّ | عَيْنُهَا |
| اور | وہ | اس کے | خیرخواہی کرنے والے | پس ہم نے اسے لوٹایا | طرف | اس کی ماں | تاکہ وہ ٹھنڈی ہو | اس کی آنکھ |

وَهُمْ لَهٗ نٰصِحُوْنَ ⑬ فَرَدَدْنٰهُ اِلٰۤى اُمِّهٖ كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا

اور وہ اس کے خیر خواہ ہوں؟ پس ہم نے اُسے اس کی ماں کی طرف لوٹا دیا تاکہ اس کی آنکھیں ٹھنڈی ہوجائیں

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَحْزَنَ | وَ | لِتَعْلَمَ | اَنَّ | وَعْدَ | اللّٰهِ | حَقٌّ | وَّلٰكِنَّ | اَكْثَرَهُمْ |
| اور | وہ غم نہ کرے | اور | تا کہ وہ (عورت) جان لے | کہ | وعدہ | اللہ | حق | اور لیکن | ان میں سے اکثر |

وَلَا تَحْزَنَ وَلِتَعْلَمَ اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ

اور وہ غم نہ کرے اور تا کہ وہ جان لے کہ اللہ کا وعدہ سچا ہے لیکن اُن میں سے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يَعْلَمُوْنَ | وَ | لَمَّا | بَلَغَ | اَشُدَّهٗ | وَ | اسْتَوٰٓى |
| نہیں | وہ جانتے ہیں | اور | جب | وہ پہنچا | اس کی پختگی کی عمر | اور | وہ متوازن ہوا |

لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿14﴾ وَلَمَّا بَلَغَ اَشُدَّهٗ وَاسْتَوٰٓى 1 ع 14 4

اکثر نہیں جانتے تھے۔ اور جب وہ پختگی کی عمر کو پہنچا اور متوازن ہو گیا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اٰتَيْنٰهُ | حُكْمًا | وَّ | عِلْمًا | وَ | كَذٰلِكَ | نَجْزِى | الْمُحْسِنِيْنَ |
| ہم نے اسے دیا | حکمت | اور | علم | اور | اسی طرح | ہم جزاء دیتے ہیں | احسان کرنے والے |

اٰتَيْنٰهُ حُكْمًا وَّعِلْمًا ؕ وَكَذٰلِكَ نَجْزِى الْمُحْسِنِيْنَ ﴿15﴾

تو ہم نے اسے حکمت اور علم عطا کیا اور اسی طرح ہم احسان کرنے والوں کو جزا دیتے ہیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | دَخَلَ | الْمَدِيْنَةَ | عَلٰى | حِيْنِ | غَفْلَةٍ | مِّنْ | اَهْلِهَا | فَوَجَدَ | فِيْهَا |
| اور | وہ داخل ہوا | شہر | پر | وقت | غفلت | سے | اس کے رہنے والے | پھر اس نے پایا | اس میں |

وَدَخَلَ الْمَدِيْنَةَ عَلٰى حِيْنِ غَفْلَةٍ مِّنْ اَهْلِهَا فَوَجَدَ فِيْهَا

اور وہ شہر میں اس کے رہنے والوں کی غفلت کی حالت میں (ان سے چھپتا ہوا) داخل ہوا تو وہاں اس نے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رَجُلَيْنِ | يَقْتَتِلٰنِ | هٰذَا | مِنْ | شِيْعَتِهٖ | وَ | هٰذَا | مِنْ | عَدُوِّهٖ |
| دو آدمی | وہ آپس میں لڑتے ہیں | یہ | سے | اس کا گروہ، قبیلہ | اور | یہ | سے | اس کا دشمن |

رَجُلَيْنِ يَقْتَتِلٰنِ ۗ هٰذَا مِنْ شِيْعَتِهٖ وَهٰذَا مِنْ عَدُوِّهٖ ۚ

دو مردوں کو دیکھا جو ایک دوسرے سے لڑ رہے تھے۔ یہ (ایک) اس کے قبیلے کا تھا اور وہ (دوسرا) اس کے دشمن قبیلے کا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاسْتَغَاثَهُ | الَّذِىْ | مِنْ | شِيْعَتِهٖ | عَلَى | الَّذِىْ | مِنْ | عَدُوِّهٖ |
| پس اس نے اس سے مدد مانگی | وہ جو | سے | اس کا گروہ، قبیلہ | پر | وہ جو | سے | اس کا دشمن |

فَاسْتَغَاثَهُ الَّذِىْ مِنْ شِيْعَتِهٖ عَلَى الَّذِىْ مِنْ عَدُوِّهٖ ۙ

پس وہ جو اس کے قبیلے کا تھا اس نے اس کو مخالف قبیلے والے کے خلاف مدد کے لئے آواز دی۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَوَكَزَهٗ | مُوْسٰى | فَقَضٰى عَلَيْهِ | قَالَ | هٰذَا | مِنْ | عَمَلِ | الشَّيْطٰنِ |
| پس اس نے اسے مکّا مارا | موسیٰ | پس اس نے اس کا کام تمام کر دیا | اس نے کہا | یہ | سے | کام | شیطان |

فَوَكَزَهٗ مُوْسٰى فَقَضٰى عَلَيْهِ قَالَ هٰذَا مِنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ

پس موسیٰ نے اسے مُکّا مارا اور اس کا کام تمام کر دیا۔ اس نے (دل میں) کہا کہ یہ (جو کچھ ہوا) یہ تو شیطان کا کام تھا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | عَدُوٌّ | مُّضِلٌّ | مُّبِيْنٌ | قَالَ | رَبِّ | اِنِّيْ | ظَلَمْتُ | نَفْسِيْ |
| یقیناً وہ | دشمن | گمراہ کرنے والا | کھلا کھلا | اس نے کہا | اے میرے ربّ | یقیناً میں | میں نے ظلم کیا | میری جان |

اِنَّهٗ عَدُوٌّ مُّضِلٌّ مُّبِيْنٌ ⑯ قَالَ رَبِّ اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ

یقیناً وہ کھلا کھلا گمراہ کرنے والا دشمن ہے۔ اس نے کہا اے میرے ربّ! یقیناً میں نے اپنی جان پر ظلم کیا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاغْفِرْ | لِيْ | فَغَفَرَ | لَهٗ | اِنَّهٗ | هُوَ | الْغَفُوْرُ | الرَّحِيْمُ |
| پس تو بخش دے | مجھے | پس اس نے بخش دیا | اسے | یقیناً وہ | وہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

فَاغْفِرْ لِيْ فَغَفَرَ لَهٗ اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ⑰

پس مجھے بخش دے۔ تو اُس نے اسے بخش دیا۔ یقیناً وہی ہے جو بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | رَبِّ | بِمَآ | اَنْعَمْتَ | عَلَيَّ | فَلَنْ | اَكُوْنَ | ظَهِيْرًا | لِّلْمُجْرِمِيْنَ |
| اس نے کہا | اے میرے ربّ | اس وجہ سے جو | تو نے انعام کیا | مجھ پر | پس ہرگز نہیں | میں ہو جاؤں | مددگار | مجرموں کا |

قَالَ رَبِّ بِمَآ اَنْعَمْتَ عَلَيَّ فَلَنْ اَكُوْنَ ظَهِيْرًا لِّلْمُجْرِمِيْنَ ⑱

اس نے کہا اے میرے ربّ! اس وجہ سے کہ تُو نے مجھ پر انعام کیا میں آئندہ ہرگز کبھی مجرموں کا مددگار نہیں بنوں گا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاَصْبَحَ | فِي | الْمَدِيْنَةِ | خَآئِفًا | يَّتَرَقَّبُ | فَاِذَا | الَّذِي |
| پس وہ صبح کے وقت گیا | میں | شہر | ڈرنے والا | وہ ادھر ادھر دیکھتا ہے | پس اچانک | وہ جو |

فَاَصْبَحَ فِي الْمَدِيْنَةِ خَآئِفًا يَّتَرَقَّبُ فَاِذَا الَّذِي

پس وہ صبح شہر میں داخل ہوا، ڈرتا ہوا اِدھر اُدھر نظر ڈالتا ہوا تو اچانک وہی شخص

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اسْتَنْصَرَهٗ | بِالْاَمْسِ | يَسْتَصْرِخُهٗ | قَالَ | لَهٗ | مُوْسٰى |
| اس نے اس سے مدد مانگی | گزشتہ کل | وہ اسے چیخ کر پکارتا ہے | اس نے کہا | اسے | موسیٰ |

اسْتَنْصَرَهٗ بِالْاَمْسِ يَسْتَصْرِخُهٗ قَالَ لَهٗ مُوْسٰى

جس نے اُسے گزشتہ دن مدد کے لئے بلایا تھا پھر اُس سے چیخ چیخ کر مدد مانگ رہا ہے۔ موسیٰ نے اس سے کہا

| اِنَّكَ | لَغَوِيٌّ | مُّبِيْنٌ | فَلَمَّآ | اَنْ | اَرَادَ | اَنْ يَّبْطِشَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً تو | ضرور گمراہ | کھلا کھلا | پس جب | کہ | اس نے ارادہ کیا | کہ وہ پکڑے |

اِنَّكَ لَغَوِيٌّ مُّبِيْنٌ ﴿19﴾ فَلَمَّآ اَنْ اَرَادَ اَنْ يَّبْطِشَ

یقیناً تُو ہی ظاہر و باہر سخت گمراہ ہے۔ پھر جب اس نے ارادہ کیا کہ اُسے

| بِالَّذِيْ | هُوَ | عَدُوٌّ | لَّهُمَا | قَالَ | يٰمُوْسٰٓى | اَ | تُرِيْدُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اسے جو | وہ | دشمن | ان دونوں کا | اس نے کہا | اے موسیٰ | کیا | تو چاہتا ہے |

بِالَّذِيْ هُوَ عَدُوٌّ لَّهُمَا ۙ قَالَ يٰمُوْسٰٓى اَتُرِيْدُ

جو اُن دونوں کا دشمن ہے تو اس نے کہا اے موسیٰ! کیا تو چاہتا ہے

| اَنْ تَقْتُلَنِيْ | كَمَا | قَتَلْتَ | نَفْسًا | بِالْاَمْسِ |
|---|---|---|---|---|
| کہ تو مجھے قتل کر دے | جس طرح | تو نے قتل کیا | شخص، نفس | گزشتہ کل کو |

اَنْ تَقْتُلَنِيْ كَمَا قَتَلْتَ نَفْسًا بِالْاَمْسِ ۖ

کہ مجھے بھی قتل کر دے جیسا تُو نے ایک شخص کو کل قتل کیا تھا۔

| اِنْ | تُرِيْدُ | اِلَّآ | اَنْ تَكُوْنَ | جَبَّارًا | فِي | الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | تو چاہتا ہے | سوا | کہ تو ہو جائے | سرکش | میں | زمین |

اِنْ تُرِيْدُ اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَ جَبَّارًا فِي الْاَرْضِ

اس کے سوا تو کچھ نہیں چاہتا کہ ملک میں دھونس جماتا پھرے

| وَ | مَا | تُرِيْدُ | اَنْ تَكُوْنَ | مِنَ | الْمُصْلِحِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | تو چاہتا ہے | کہ تو ہو جائے | سے | اصلاح کرنے والے |

وَمَا تُرِيْدُ اَنْ تَكُوْنَ مِنَ الْمُصْلِحِيْنَ ﴿20﴾

اور تُو نہیں چاہتا کہ اصلاح کرنے والوں میں سے ہو۔

| وَ | جَآءَ | رَجُلٌ | مِّنْ | اَقْصَا | الْمَدِيْنَةِ | يَسْعٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ آیا | شخص | سے | دور، پرلا کنارہ | شہر | وہ دوڑتا ہے |

وَجَآءَ رَجُلٌ مِّنْ اَقْصَا الْمَدِيْنَةِ يَسْعٰى ۡ

اور ایک شخص شہر کے پرلے کنارے سے دوڑتا ہوا آیا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | يٰمُوْسٰۤى | اِنَّ | الْمَلَاَ | يَاْتَمِرُوْنَ | بِكَ | لِيَقْتُلُوْكَ |
| اس نے کہا | اے موسیٰ | یقیناً | سردار (جمع) | وہ مشورہ کر رہے ہیں | تیرے بارہ | تا کہ وہ تجھے قتل کر دیں |

قَالَ يٰمُوْسٰۤى اِنَّ الْمَلَاَ يَاْتَمِرُوْنَ بِكَ لِيَقْتُلُوْكَ

اس نے کہا اے موسیٰ! یقیناً سردار تیرے خلاف منصوبہ بنا رہے ہیں کہ تجھے قتل کر دیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاخْرُجْ | اِنِّيْ | لَكَ | مِنَ | النّٰصِحِيْنَ | فَخَرَجَ | مِنْهَا | خَآئِفًا |
| پس تو نکل جا | یقیناً میں | تیرے لئے | سے | خیر خواہی چاہنے والے | پس وہ نکل گیا | اس سے | ڈرنے والا |

فَاخْرُجْ اِنِّيْ لَكَ مِنَ النّٰصِحِيْنَ ﴿21﴾ فَخَرَجَ مِنْهَا خَآئِفًا

پس نکل بھاگ۔ یقیناً میں تیری بھلائی چاہنے والوں میں سے ہوں۔ پس وہ وہاں سے نکل کھڑا ہوا، خوفزدہ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَّتَرَقَّبُ | قَالَ | رَبِّ | نَجِّنِيْ | مِنَ | الْقَوْمِ | الظّٰلِمِيْنَ |
| وہ ادھر ادھر دیکھتا ہے | اس نے کہا | اے میرے ربّ | تو مجھے بچا | سے | قوم | ظالم (جمع) |

يَّتَرَقَّبُ ۫ قَالَ رَبِّ نَجِّنِيْ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿22﴾ ع 2 8 5

اور اِدھر اُدھر نگاہ ڈالتا ہوا۔ اس نے کہا اے میرے ربّ! مجھے ظالم قوم سے نجات بخش۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَمَّا | تَوَجَّهَ | تِلْقَآءَ | مَدْيَنَ | قَالَ | عَسٰى | رَبِّيْۤ |
| اور | جب | اس نے رُخ کیا | طرف | مدین | اس نے کہا | قریب ہے | میرا ربّ |

وَلَمَّا تَوَجَّهَ تِلْقَآءَ مَدْيَنَ قَالَ عَسٰى رَبِّيْۤ

پس جب اس نے مدین کی جانب رخ کیا اس نے کہا قریب ہے کہ میرا ربّ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ يَّهْدِيَنِيْ | سَوَآءَ | السَّبِيْلِ | وَ | لَمَّا | وَرَدَ | مَآءَ | مَدْيَنَ |
| کہ وہ مجھے ہدایت دے | سیدھا، صحیح | راستہ | اور | جب | وہ اُترا | پانی | مدین |

اَنْ يَّهْدِيَنِيْ سَوَآءَ السَّبِيْلِ ﴿23﴾ وَلَمَّا وَرَدَ مَآءَ مَدْيَنَ

مجھے صحیح راستے کی طرف ہدایت دیدے۔ پس جب وہ مدین کے پانی کے گھاٹ پر اترا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَجَدَ | عَلَيْهِ | اُمَّةً | مِّنَ | النَّاسِ | يَسْقُوْنَ | وَ | وَجَدَ |
| اس نے پایا | اس پر | جماعت، گروہ | سے | لوگ | وہ پانی پلاتے ہیں | اور | اس نے پایا |

وَجَدَ عَلَيْهِ اُمَّةً مِّنَ النَّاسِ يَسْقُوْنَ ۬ وَوَجَدَ

اس نے وہاں لوگوں کی ایک جماعت کو (اپنے جانوروں کو) پانی پلاتے ہوئے دیکھا اور

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ دُوْنِهِمُ | امْرَاَتَيْنِ | تَذُوْدٰنِ | قَالَ | مَا | خَطْبُكُمَا |
| ان سے پرے | دوعورتیں | وہ (جانور) پرے ہٹاتی ہیں | اس نے کہا | کیا | تم دونوں کا معاملہ |

مِنْ دُوْنِهِمُ امْرَاَتَيْنِ تَذُوْدٰنِ ۚ قَالَ مَا خَطْبُكُمَا ؕ

ان سے پرَے دوعورتوں کو بھی موجود پایا جو اپنے جانوروں کو پرَے ہٹارہی تھیں۔اس نے پوچھا کہ تم دونوں کا کیا ماجرا ہے؟

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَتَا | لَا | نَسْقِيْ | حَتّٰى | يُصْدِرَ | الرِّعَآءُ | وَ | اَبُوْنَا | شَيْخٌ | كَبِيْرٌ |
| ان دونوں نے کہا | نہیں | ہم پلاتی ہیں | یہاں تک کہ | وہ لوٹتا ہے | چرواہے | اور | ہمارا باپ | بوڑھا | بڑا |

قَالَتَا لَا نَسْقِيْ حَتّٰى يُصْدِرَ الرِّعَآءُ ٚ وَاَبُوْنَا شَيْخٌ كَبِيْرٌ ﴿24﴾

انہوں نے جواب دیا ہم پانی نہیں پلائیں گی یہاں تک کہ چرواہے لَوٹ جائیں اور ہمارا باپ بہت بوڑھا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَسَقٰى | لَهُمَا | ثُمَّ | تَوَلّٰٓى | اِلَى | الظِّلِّ | فَقَالَ |
| پس اس نے پانی پلایا | ان دونوں کیلئے | پھر | وہ مڑ گیا | طرف | سایہ | پس اس نے کہا |

فَسَقٰى لَهُمَا ثُمَّ تَوَلّٰٓى اِلَى الظِّلِّ فَقَالَ

تو اس نے ان دونوں کی خاطر (اُن کے جانوروں کو) پانی پلایا۔پھر وہ ایک سائے کی طرف مڑ گیا اور کہا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رَبِّ | اِنِّيْ | لِمَآ | اَنْزَلْتَ | اِلَيَّ | مِنْ | خَيْرٍ | فَقِيْرٌ |
| اے میرے ربّ | یقیناً میں | اس کے لئے جو | تو نے اتارا | میری طرف | سے | اچھائی، بھلائی | فقیر |

رَبِّ اِنِّيْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ ﴿25﴾

کہ اے میرے ربّ! یقیناً میں ہر اچھی چیز کے لئے، جو تو میری طرف نازل کرے، ایک فقیر ہوں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَجَآءَتْهُ | اِحْدٰىهُمَا | تَمْشِيْ | عَلَى | اسْتِحْيَآءٍ |
| پس وہ اس کے پاس آئی | ان دونوں میں سے ایک | وہ چلتی ہے | پر | حیاء |

فَجَآءَتْهُ اِحْدٰىهُمَا تَمْشِيْ عَلَى اسْتِحْيَآءٍ ۫

پس ان دونوں میں سے ایک اس کے پاس حیا سے لجاتی ہوئی آئی۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَتْ | اِنَّ | اَبِيْ | يَدْعُوْكَ | لِيَجْزِيَكَ | اَجْرَ | مَا | سَقَيْتَ | لَنَا |
| اس نے کہا | یقیناً | میرا باپ | تجھے بلاتا ہے | تاکہ وہ تجھے بدلہ دے | بدلہ، اجر | جو | تو نے پانی پلایا | ہمارے لئے |

قَالَتْ اِنَّ اَبِيْ يَدْعُوْكَ لِيَجْزِيَكَ اَجْرَ مَا سَقَيْتَ لَنَا ؕ

اس نے کہا یقیناً میرا باپ تجھے بلاتا ہے تاکہ تجھے اس کا بدلہ دے جو تُو نے ہماری خاطر پانی پلایا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَمَّا | جَآءَهٗ | وَ | قَصَّ | عَلَيۡهِ | الۡقَصَصَ | قَالَ | لَا تَخَفۡ |
| پس جب | وہ اس کے پاس آیا | اور | اس نے بیان کیا | اس پر | واقعات | اس نے کہا | تو خوف نہ کر |

فَلَمَّا جَآءَهٗ وَقَصَّ عَلَيۡهِ الۡقَصَصَ ۙ قَالَ لَا تَخَفۡ ۫

پس جب وہ اس کے (باپ کے) پاس آیا اور سارا واقعہ اس کے سامنے بیان کیا اس نے کہا خوف نہ کر

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نَجَوۡتَ | مِنَ | الۡقَوۡمِ | الظّٰلِمِيۡنَ | قَالَتۡ | اِحۡدٰٮهُمَا | يٰۤاَبَتِ | اسۡتَاۡجِرۡهُ |
| تو نجات پا گیا | سے | قوم | ظالم (جمع) | اس نے کہا | ان دونوں میں سے ایک | اے میرے باپ | تو اسے اجرت پر لگا لے |

نَجَوۡتَ مِنَ الۡقَوۡمِ الظّٰلِمِيۡنَ ﴿26﴾ قَالَتۡ اِحۡدٰٮهُمَا يٰۤاَبَتِ اسۡتَاۡجِرۡهُ ۗ

تُو ظالم قوم سے نجات پا چکا ہے۔ ان دونوں میں سے ایک نے کہا اے میرے باپ! اسے نوکر رکھ لے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | خَيۡرَ | مَنِ | اسۡتَاۡجَرۡتَ | الۡقَوِىُّ | الۡاَمِيۡنُ |
| یقیناً | بہترین | جو | تو نے اجرت پر رکھا | مضبوط | امانت دار |

اِنَّ خَيۡرَ مَنِ اسۡتَاۡجَرۡتَ الۡقَوِىُّ الۡاَمِيۡنُ ﴿27﴾

یقیناً جنہیں بھی تُو نوکر رکھے اُن میں بہترین وہی (ثابت) ہوگا جو مضبوط (اور) امانت دار ہو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | اِنِّىۡۤ | اُرِيۡدُ | اَنۡ اُنۡكِحَكَ | اِحۡدَى | ابۡنَتَىَّ | هٰتَيۡنِ |
| اس نے کہا | یقیناً میں | میں چاہتا ہوں | کہ میں تجھ سے بیاہ دوں | کسی ایک | میری دو بیٹیاں | یہ دونوں |

قَالَ اِنِّىۡۤ اُرِيۡدُ اَنۡ اُنۡكِحَكَ اِحۡدَى ابۡنَتَىَّ هٰتَيۡنِ

اس نے (موسیٰ سے) کہا میں چاہتا ہوں کہ اپنی اِن دونوں بیٹیوں میں سے ایک تجھ سے بیاہ دوں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلٰۤى | اَنۡ تَاۡجُرَنِىۡ | ثَمٰنِىَ | حِجَجٍ | فَاِنۡ | اَتۡمَمۡتَ | عَشۡرًا |
| پر | کہ تو میرے لئے اجرت پر کام کرے | آٹھ | سال (جمع) | پس اگر | تُو نے پورا کیا | دس |

عَلٰۤى اَنۡ تَاۡجُرَنِىۡ ثَمٰنِىَ حِجَجٍ ۚ فَاِنۡ اَتۡمَمۡتَ عَشۡرًا

اس شرط پر کہ تُو آٹھ سال میری خدمت کرے۔ پس اگر تُو دس پورے کر دے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمِنۡ | عِنۡدِكَ | وَ | مَاۤ | اُرِيۡدُ | اَنۡ اَشُقَّ | عَلَيۡكَ |
| پس سے | تیری طرف | اور | نہیں | میں چاہتا ہوں | کہ میں سختی کروں | تجھ پر |

فَمِنۡ عِنۡدِكَ ۚ وَمَاۤ اُرِيۡدُ اَنۡ اَشُقَّ عَلَيۡكَ ؕ

تو یہ تیری طرف سے (طوعی طور پر) ہوگا اور میں تجھ پر کسی قسم کی سختی نہیں کرنا چاہتا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سَتَجِدُنِيۡۤ | اِنۡ | شَآءَ | اللّٰهُ | مِنَ | الصّٰلِحِيۡنَ |
| ضرور تو مجھے پائے گا | اگر | اس نے چاہا | اللہ | سے | نیک (جمع) |

سَتَجِدُنِيۡۤ اِنۡ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰلِحِيۡنَ ﴿28﴾

اللہ چاہے تو تُو مجھے نیک لوگوں میں سے پائے گا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | ذٰلِكَ | بَيۡنِىۡ | وَ | بَيۡنَكَ | اَيَّمَا | الۡاَجَلَيۡنِ | قَضَيۡتُ |
| اس نے کہا | یہ | میرے درمیان | اور | تیرے درمیان | جو بھی | دو میعادیں | میں نے پورا کیا |

قَالَ ذٰلِكَ بَيۡنِىۡ وَبَيۡنَكَ ؕ اَيَّمَا الۡاَجَلَيۡنِ قَضَيۡتُ

اس نے کہا یہ میرے اور تیرے درمیان طے ہو گیا۔ دونوں میں سے جو میعاد بھی میں پوری کروں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَا | عُدۡوَانَ | عَلَىَّ | وَ | اللّٰهُ | عَلٰى | مَا | نَقُوۡلُ | وَكِيۡلٌ |
| پس نہیں | زیادتی | مجھ پر | اور | اللہ | پر | جو | ہم کہتے ہیں | نگران |

3 ع 7 6

فَلَا عُدۡوَانَ عَلَىَّ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى مَا نَقُوۡلُ وَكِيۡلٌ ﴿29﴾

تو میرے خلاف کوئی زیادتی نہیں ہونی چاہئے۔ اور اللہ اُس پر، جو ہم کہہ رہے ہیں، نگران ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَمَّا | قَضٰى | مُوۡسَى | الۡاَجَلَ | وَ | سَارَ | بِاَهۡلِهٖۤ |
| پس جب | اس نے مکمل کر دی | موسیٰ | مدت | اور | وہ چلا | اس کے اہل کے ساتھ |

فَلَمَّا قَضٰى مُوۡسَى الۡاَجَلَ وَسَارَ بِاَهۡلِهٖۤ

پس جب موسیٰ نے مقررہ مدت پوری کر دی اور اپنے گھر والوں کو لے کر چلا،

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اٰنَسَ | مِنۡ | جَانِبِ | الطُّوۡرِ | نَارًا | قَالَ | لِاَهۡلِهِ | امۡكُثُوۡۤا |
| اس نے دیکھا | سے | جانب، طرف | طور | آگ | اس نے کہا | اس کے گھر والوں سے | تم ٹھہرو |

اٰنَسَ مِنۡ جَانِبِ الطُّوۡرِ نَارًا ۚ قَالَ لِاَهۡلِهِ امۡكُثُوۡۤا

اس نے طور کی طرف ایک آگ سی دیکھی۔ اس نے اپنے گھر والوں سے کہا ذرا ٹھہرو،

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنِّىۡۤ | اٰنَسۡتُ | نَارًا | لَّعَلِّىۡۤ | اٰتِيۡكُمۡ | مِّنۡهَا | بِخَبَرٍ |
| یقیناً میں | میں نے دیکھا | آگ | شاید کہ میں | میں تمہارے پاس آؤں | اس میں سے | کسی خبر کے ساتھ |

اِنِّىۡۤ اٰنَسۡتُ نَارًا لَّعَلِّىۡۤ اٰتِيۡكُمۡ مِّنۡهَا بِخَبَرٍ

مجھے ایک آگ سی دکھائی دے رہی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ میں اُس (کے پاس) سے کوئی خبر تمہارے پاس لے آؤں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | جَذْوَةٍ | مِّنَ | النَّارِ | لَعَلَّكُمْ | تَصْطَلُوْنَ |
| یا | انگارہ | سے | آگ | تا کہ تم | تم آگ تاپتے ہو |

اَوْ جَذْوَةٍ مِّنَ النَّارِ لَعَلَّكُمْ تَصْطَلُوْنَ ﴿30﴾

یا کوئی آگ کا انگارہ لے آؤں تا کہ تم آگ تاپ سکو۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَمَّآ | اَتٰىهَا | نُوْدِیَ | مِنْ | شَاطِئِ | الْوَادِ | الْاَیْمَنِ | فِی | الْبُقْعَةِ | الْمُبٰرَكَةِ |
| پس جب | وہ اس کے پاس آیا | وہ آواز دیا گیا | سے | کنارہ | وادی | بابرکت | میں | حصہ، جگہ | برکت والی |

فَلَمَّآ اَتٰىهَا نُوْدِیَ مِنْ شَاطِئِ الْوَادِ الْاَیْمَنِ فِی الْبُقْعَةِ الْمُبٰرَكَةِ

پس جب وہ اُس کے پاس آیا تو بابرکت وادی کے کنارے سے نِدا دی گئی، درخت کے ایک مبارک حصہ میں،

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنَ | الشَّجَرَةِ | اَنْ | یّٰمُوْسٰۤی | اِنِّیْۤ | اَنَا | اللّٰهُ | رَبُّ | الْعٰلَمِیْنَ |
| سے | درخت | کہ | اے موسیٰ | یقیناً میں | مَیں | اللہ | ربّ | تمام جہان |

مِنَ الشَّجَرَةِ اَنْ یّٰمُوْسٰۤی اِنِّیْۤ اَنَا اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿31﴾

کہ اے موسیٰ! یقیناً میں ہی اللہ ہوں تمام جہانوں کا ربّ۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَنْ | اَلْقِ | عَصَاكَ | فَلَمَّا | رَاٰهَا | تَهْتَزُّ | كَاَنَّهَا | جَآنٌّ |
| اور | کہ | تو پھینک | تیرا عصا | پس جب | اس نے اسے دیکھا | وہ حرکت کرتی ہے | گویا کہ وہ | سانپ |

وَاَنْ اَلْقِ عَصَاكَ ؕ فَلَمَّا رَاٰهَا تَهْتَزُّ كَاَنَّهَا جَآنٌّ

اور (کہا گیا) کہ اپنا عصا پھینک۔ پس جب اُس نے اُس (عصا) کو دیکھا کہ وہ حرکت کر رہا ہے گویا سانپ ہو

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّلّٰی | مُدْبِرًا | وَّ | لَمْ یُعَقِّبْ | یٰمُوْسٰۤی | اَقْبِلْ | وَ | لَا تَخَفْ |
| وہ مڑا | پیٹھ پھیر کر | اور | وہ پیچھے نہ مڑا | اے موسیٰ | تو آگے بڑھ | اور | تو نہ ڈر |

وَّلّٰی مُدْبِرًا وَّلَمْ یُعَقِّبْ ؕ یٰمُوْسٰۤی اَقْبِلْ وَلَا تَخَفْ ۟

تو وہ پیٹھ دکھاتا ہوا مُڑ گیا اور پلٹ کر بھی نہ دیکھا۔ اے موسیٰ! آگے بڑھ اور نہ ڈر۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّكَ | مِنَ | الْاٰمِنِیْنَ | اُسْلُكْ | یَدَكَ | فِیْ | جَیْبِكَ |
| یقیناً تو | سے | سلامت رہنے والے | تو ڈال | تیرا ہاتھ | میں | تیرا گریبان |

اِنَّكَ مِنَ الْاٰمِنِیْنَ ﴿32﴾ اُسْلُكْ یَدَكَ فِیْ جَیْبِكَ

تُو یقیناً سلامت رہنے والوں میں سے ہے۔ اپنا ہاتھ اپنے گریبان میں ڈال

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تَخْرُجْ | بَيْضَآءَ | مِنْ | غَيْرِ | سُوْٓءٍ | وَّ | اضْمُمْ | اِلَيْكَ | جَنَاحَكَ | مِنَ |
| وہ نکلے گی | سفید | سے | سوا، بغیر | عیب، بیماری | اور | تو چمٹا لے | تیری طرف | تیرا ہاتھ، تیرا پہلو | سے |

تَخْرُجْ بَيْضَآءَ مِنْ غَيْرِ سُوْٓءٍ وَّاضْمُمْ اِلَيْكَ جَنَاحَكَ مِنَ

وہ بغیر کسی عیب کے چمکتا ہوا نکلے گا۔ پھر اپنے بازو کو خوف سے (بچنے کے لئے) اپنے ساتھ چمٹا لے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الرَّهْبِ | فَذٰنِكَ | بُرْهَانٰنِ | مِنْ | رَّبِّكَ | اِلٰى | فِرْعَوْنَ | وَ | مَلَا۟ئِهٖ |
| ڈر، خوف | پس یہ دونوں | دو دلائل | سے | تیرا ربّ | طرف | فرعون | اور | اس کے سردار |

الرَّهْبِ فَذٰنِكَ بُرْهَانٰنِ مِنْ رَّبِّكَ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ ط

پس تیرے ربّ کی طرف سے یہ دو براہین فرعون اور اس کے سرداروں کی طرف (بھیجی جا رہی) ہیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهُمْ | كَانُوْا | قَوْمًا | فٰسِقِيْنَ | قَالَ | رَبِّ | اِنِّىْ | قَتَلْتُ | مِنْهُمْ | نَفْسًا |
| یقیناً وہ | وہ تھے | قوم | بدکردار (جمع) | اس نے کہا | اے میرے ربّ | یقیناً میں | میں نے قتل کیا | ان میں سے | شخص |

اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا فٰسِقِيْنَ ﴿33﴾ قَالَ رَبِّ اِنِّىْ قَتَلْتُ مِنْهُمْ نَفْسًا

یقیناً وہ بدکردار لوگ ہیں۔ اس نے کہا اے میرے ربّ! یقیناً میں نے ان کا ایک شخص قتل کیا ہوا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاَخَافُ | اَنْ يَّقْتُلُوْنِ | وَ | اَخِىْ | هٰرُوْنُ | هُوَ | اَفْصَحُ | مِنِّىْ | لِسَانًا |
| پس میں ڈرتا ہوں | کہ وہ مجھ قتل کر دیں | اور | میرا بھائی | ہارون | وہ | زیادہ فصیح | مجھ سے | زبان |

فَاَخَافُ اَنْ يَّقْتُلُوْنِ ﴿34﴾ وَاَخِىْ هٰرُوْنُ هُوَ اَفْصَحُ مِنِّىْ لِسَانًا

پس میں ڈرتا ہوں کہ وہ مجھے قتل کر دیں گے۔ اور میرا بھائی ہارون زبان کے لحاظ سے مجھ سے زیادہ فصیح ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاَرْسِلْهُ | مَعِىَ | رِدْاً | يُّصَدِّقُنِىْٓ | اِنِّىْٓ | اَخَافُ | اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ |
| پس تو اسے بھیج | میرے ساتھ | مددگار | وہ میری تصدیق کرتا ہے | یقیناً میں | میں ڈرتا ہوں | کہ وہ مجھے جھٹلائیں گے |

فَاَرْسِلْهُ مَعِىَ رِدْاً يُّصَدِّقُنِىْٓ اِنِّىْٓ اَخَافُ اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ ﴿35﴾

پس میرے مددگار کے طور پر اسے میرے ساتھ بھیج دے وہ میری تصدیق کرے گا۔ یقیناً مجھے (یہ بھی) ڈر ہے کہ وہ مجھے جھٹلا دیں گے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | سَنَشُدُّ | عَضُدَكَ | بِاَخِيْكَ | وَ | نَجْعَلُ | لَكُمَا | سُلْطٰنًا |
| اس نے کہا | ضرور ہم مضبوط کریں گے | تیرا بازو | تیرے بھائی کے ساتھ | اور | ہم بنائیں گے | تم دونوں کے لئے | مددگار |

قَالَ سَنَشُدُّ عَضُدَكَ بِاَخِيْكَ وَنَجْعَلُ لَكُمَا سُلْطٰنًا

اس نے کہا ہم ضرور تیرے بھائی کے ذریعہ تیرا بازو مضبوط کریں گے اور تم دونوں کو ایک غالب نشان عطا کریں گے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَا | يَصِلُوْنَ | اِلَيْكُمَا | بِاٰيٰتِنَآ | اَنْتُمَا | وَ | مَنِ | اتَّبَعَكُمَا | الْغٰلِبُوْنَ |
| پس نہ | وہ پہنچ سکیں گے | تم دونوں تک | ہماری آیات کے ساتھ | تم دونوں | اور | جو | اس نے تم دونوں کی پیروی کی | غالب آنے والے |

فَلَا يَصِلُوْنَ اِلَيْكُمَا ۚ بِاٰيٰتِنَآ ۚ اَنْتُمَا وَمَنِ اتَّبَعَكُمَا الْغٰلِبُوْنَ ﴿36﴾

پس ہمارے نشانات کے ہوتے ہوئے وہ تم دونوں تک نہیں پہنچ سکیں گے۔ تم دونوں بھی اور وہ بھی جو تمہاری پیروی کریں گے غالب آنے والے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَمَّا | جَآءَهُمْ | مُّوْسٰى | بِاٰيٰتِنَا | بَيِّنٰتٍ | قَالُوْا | مَا | هٰذَآ |
| پس جب | وہ ان کے پاس آیا | موسیٰ | ہماری آیات کے ساتھ | کھلی کھلی | انہوں نے کہا | نہیں | یہ |

فَلَمَّا جَآءَهُمْ مُّوْسٰى بِاٰيٰتِنَا بَيِّنٰتٍ قَالُوْا مَا هٰذَآ

پس جب موسیٰ ان کے پاس ہمارے کھلے کھلے نشانات لے کر آیا تو انہوں نے کہا یہ تو

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | سِحْرٌ | مُّفْتَرًى | وَّ | مَا | سَمِعْنَا | بِهٰذَا | فِيْٓ | اٰبَآئِنَا | الْاَوَّلِيْنَ |
| مگر | جادو | گھڑا ہوا | اور | نہیں | ہم نے سنا | اس کے متعلق | میں | ہمارے آباء | پہلے |

اِلَّا سِحْرٌ مُّفْتَرًى وَّمَا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِيْٓ اٰبَآئِنَا الْاَوَّلِيْنَ ﴿37﴾

ایک گھڑا ہوا جادو ہے اور ہم نے اپنے گزشتہ آباء واجداد میں ایسا نہیں سنا۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالَ | مُوْسٰى | رَبِّيْٓ | اَعْلَمُ | بِمَنْ | جَآءَ | بِالْهُدٰى | مِنْ | عِنْدِهٖ |
| اور | اس نے کہا | موسیٰ | میرا ربّ | زیادہ جاننے والا | اسے جو | وہ آیا | ہدایت کے ساتھ | سے | اس کے پاس |

وَقَالَ مُوْسٰى رَبِّيْٓ اَعْلَمُ بِمَنْ جَآءَ بِالْهُدٰى مِنْ عِنْدِهٖ

اور موسیٰ نے کہا میرا ربّ سب سے زیادہ جانتا ہے کہ کون اس کی طرف سے ہدایت لے کر آیا ہے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنْ | تَكُوْنُ | لَهٗ | عَاقِبَةُ | الدَّارِ | اِنَّهٗ | لَا | يُفْلِحُ | الظّٰلِمُوْنَ |
| اور | جو | وہ ہوگی | اس کے لئے | انجام | گھر | یقیناً وہ | نہ | وہ کامیاب ہوتا ہے | ظلم کرنے والے |

وَمَنْ تَكُوْنُ لَهٗ عَاقِبَةُ الدَّارِ ۭ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿38﴾

اور کون ہے جس کو آخرت کا گھر نصیب ہوگا۔ یقیناً ظالم کامیاب نہیں ہوا کرتے۔

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالَ | فِرْعَوْنُ | يٰٓاَيُّهَا | الْمَلَاُ | مَا | عَلِمْتُ | لَكُمْ | مِّنْ | اِلٰهٍ | غَيْرِيْ |
| اور | اس نے کہا | فرعون | اے | سردار (جمع) | نہیں | میں نے جانا | تمہارے لئے | سے | معبود | میرے سوا |

وَقَالَ فِرْعَوْنُ يٰٓاَيُّهَا الْمَلَاُ مَا عَلِمْتُ لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرِيْ ۚ

اور فرعون نے کہا اے سردارو! میں تمہارے لئے اپنے سوا کسی اور معبود کو نہیں جانتا۔

معانقة ۱۱ عند المتأخرین

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاَوْقِدْ | لِيْ | يٰهَامٰنُ | عَلَى | الطِّيْنِ | فَاجْعَلْ | لِّيْ | صَرْحًا | لَّعَلِّيْٓ |
| پس آگ جلا | میرے لئے | اے ہامان | پر، اوپر | مٹی | پس تو بنا | میرے لئے | محل | تا کہ میں |

فَاَوْقِدْ لِيْ يٰهَامٰنُ عَلَى الطِّيْنِ فَاجْعَلْ لِّيْ صَرْحًا لَّعَلِّيْٓ

پس اے ہامان! میرے لئے مٹی (کی اینٹوں) پر آگ بھڑکا۔ پس مجھے ایک محل بنا دے تا کہ میں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَطَّلِعُ | اِلٰٓى | اِلٰهِ | مُوْسٰى | وَ | اِنِّيْ | لَاَظُنُّهٗ | مِنَ | الْكٰذِبِيْنَ |
| میں جھانک کر دیکھتا ہوں | طرف | معبود | موسیٰ | اور | یقیناً میں | ضرور میں اسے گمان کرتا ہوں | سے | جھوٹ بولنے والے |

اَطَّلِعُ اِلٰٓى اِلٰهِ مُوْسٰى ۙ وَاِنِّيْ لَاَظُنُّهٗ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ﴿39﴾

موسیٰ کے معبود کو جھانک کر دیکھوں تو سہی اور میں یقیناً یہی گمان رکھتا ہوں کہ وہ جھوٹا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اسْتَكْبَرَ | هُوَ | وَ | جُنُوْدُهٗ | فِي | الْاَرْضِ | بِغَيْرِ | الْحَقِّ |
| اور | اس نے تکبر کیا | وہ | اور | اس کے لشکر | میں | زمین | بغیر | حق |

وَاسْتَكْبَرَ هُوَ وَجُنُوْدُهٗ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ

اور اس نے اور اس کے لشکروں نے زمین میں ناحق تکبر کیا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | ظَنُّوْٓا | اَنَّهُمْ | اِلَيْنَا | لَا | يُرْجَعُوْنَ | فَاَخَذْنٰهُ | وَ | جُنُوْدَهٗ |
| اور | انہوں نے گمان کیا | کہ وہ | ہماری طرف | نہیں | وہ لوٹائے جائیں گے | پس ہم نے اسے پکڑ لیا | اور | اس کے لشکر |

وَظَنُّوْٓا اَنَّهُمْ اِلَيْنَا لَا يُرْجَعُوْنَ ﴿40﴾ فَاَخَذْنٰهُ وَجُنُوْدَهٗ

اور یہ گمان کیا کہ وہ ہماری طرف نہیں لوٹائے جائیں گے۔ پس ہم نے اسے اور اس کے لشکروں کو گرفت میں لے لیا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَنَبَذْنٰهُمْ | فِي | الْيَمِّ | فَانْظُرْ | كَيْفَ | كَانَ | عَاقِبَةُ | الظّٰلِمِيْنَ |
| پس ہم نے انہیں پھینک دیا | میں | سمندر | پس تو دیکھ | کس طرح، کیسا | وہ تھا | انجام | ظلم کرنے والے |

فَنَبَذْنٰهُمْ فِي الْيَمِّ ۚ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الظّٰلِمِيْنَ ﴿41﴾

اور انہیں سمندر میں پھینک دیا۔ پس دیکھ کہ ظالموں کا کیسا انجام ہوا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | جَعَلْنٰهُمْ | اَئِمَّةً | يَّدْعُوْنَ | اِلَى | النَّارِ | وَ | يَوْمَ | الْقِيٰمَةِ |
| اور | ہم نے انہیں بنایا | امام (جمع) | وہ پکارتے ہیں | طرف | آگ | اور | دن | قیامت |

وَجَعَلْنٰهُمْ اَئِمَّةً يَّدْعُوْنَ اِلَى النَّارِ ۚ وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ

اور ہم نے انہیں ایسے امام بنایا تھا جو آگ کی طرف بلاتے تھے اور قیامت کے دن

| لَا | يُنۡصَرُوۡنَ | وَ | اَتۡبَعۡنٰهُمۡ | فِيۡ | هٰذِهِ | الدُّنۡيَا | لَعۡنَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ مدد دیئے جائیں گے | اور | ہم نے ان کے پیچھے لگایا | میں | یہ | دنیا | لعنت |

لَا يُنۡصَرُوۡنَ ﴿42﴾ وَاَتۡبَعۡنٰهُمۡ فِيۡ هٰذِهِ الدُّنۡيَا لَعۡنَةً ۚ

وہ مدد نہیں دیئے جائیں گے۔ اور ہم نے اس دنیا میں بھی ان کے پیچھے لعنت لگا دی

| وَ | يَوۡمَ | الۡقِيٰمَةِ | هُمۡ | مِّنَ | الۡمَقۡبُوۡحِيۡنَ | وَ | لَقَدۡ | اٰتَيۡنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | دن | قیامت | وہ (جمع) | سے | بدحال لوگ | اور | یقیناً | ہم نے دیا |

4 ع 14 7

وَيَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ هُمۡ مِّنَ الۡمَقۡبُوۡحِيۡنَ ﴿43﴾ وَلَقَدۡ اٰتَيۡنَا

اور قیامت کے دن بھی وہ بدحالوں میں سے ہوں گے۔ اور یقیناً ہم نے،

| مُوۡسَى | الۡكِتٰبَ | مِنۡۢ | بَعۡدِ | مَاۤ | اَهۡلَكۡنَا | الۡقُرُوۡنَ | الۡاُوۡلٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| موسیٰ | کتاب | سے | بعد | جو | ہم نے ہلاک کیا | قومیں | پہلی |

مُوۡسَى الۡكِتٰبَ مِنۡۢ بَعۡدِ مَاۤ اَهۡلَكۡنَا الۡقُرُوۡنَ الۡاُوۡلٰى

بعد اس کے کہ پہلی قوموں کو ہلاک کر دیا تھا، موسیٰ کو کتاب عطا کی۔

| بَصَآئِرَ | لِلنَّاسِ | وَ | هُدًى | وَّ | رَحۡمَةً | لَّعَلَّهُمۡ | يَتَذَكَّرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دلیلیں/آنکھیں کھولنے والیاں | لوگوں کے لئے | اور | ہدایت | اور | رحمت | تاکہ وہ | وہ نصیحت حاصل کرتے ہیں |

بَصَآئِرَ لِلنَّاسِ وَهُدًى وَّرَحۡمَةً لَّعَلَّهُمۡ يَتَذَكَّرُوۡنَ ﴿44﴾

یہ لوگوں کے لئے آنکھیں کھولنے والی اور ہدایت اور رحمت کے طور پر تھی تاکہ وہ نصیحت پکڑیں۔

| وَ | مَا | كُنۡتَ | بِجَانِبِ | الۡغَرۡبِيِّ | اِذۡ | قَضَيۡنَاۤ | اِلٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | تو تھا | طرف، جانب | غربی | جب | ہم نے بھیجا | طرف |

وَمَا كُنۡتَ بِجَانِبِ الۡغَرۡبِيِّ اِذۡ قَضَيۡنَاۤ اِلٰى

اور تو (طور کے) غربی جانب نہیں تھا جب ہم نے

| مُوۡسَى | الۡاَمۡرَ | وَ | مَا | كُنۡتَ | مِنَ | الشّٰهِدِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| موسیٰ | امر | اور | نہیں | تو ہے، تو تھا | سے | گواہ (جمع) |

مُوۡسَى الۡاَمۡرَ وَمَا كُنۡتَ مِنَ الشّٰهِدِيۡنَ ﴿45﴾

موسیٰ کی طرف امر بھیجا۔ اور تُو (چشم دید) گواہوں میں سے نہیں تھا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلٰكِنَّآ | اَنْشَاْنَا | قُرُوْنًا | فَتَطَاوَلَ | عَلَيْهِمُ | الْعُمُرُ |
| لیکن ہم | ہم نے پروان چڑھایا | تو ہیں | پس لمبا ہو گیا | ان پر | عمر |

وَلٰكِنَّآ اَنْشَاْنَا قُرُوْنًا فَتَطَاوَلَ عَلَيْهِمُ الْعُمُرُ ۚ

لیکن ہم نے کئی قوموں کو عروج بخشا یہاں تک کہ ان پر عُمر طویل ہو گئی۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | كُنْتَ | ثَاوِيًا | فِيْٓ | اَهْلِ | مَدْيَنَ | تَتْلُوْا | عَلَيْهِمْ | اٰيٰتِنَا |
| اور | نہیں | تو ہے، تو تھا | رہنے والا | میں | اہل | مدین | تو پڑھتا ہے | ان پر | ہماری آیات |

وَمَا كُنْتَ ثَاوِيًا فِيْٓ اَهْلِ مَدْيَنَ تَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِنَا ۙ

اور تُو اہلِ مدین میں بھی اُن پر ہماری آیات پڑھتا ہوا نہیں ٹھہرا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلٰكِنَّا | كُنَّا | مُرْسِلِيْنَ | وَ | مَا | كُنْتَ | بِجَانِبِ | الطُّوْرِ |
| لیکن ہم | ہم تھے | بھیجنے والے | اور | نہ | تو تھا | جانب، طرف | طور |

وَلٰكِنَّا كُنَّا مُرْسِلِيْنَ ﴿46﴾ وَمَا كُنْتَ بِجَانِبِ الطُّوْرِ

لیکن یہ ہم ہی ہیں جو پیغمبر بھیجنے والے تھے۔ اور تو طُور کے کنارے پر نہیں تھا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِذْ | نَادَيْنَا | وَلٰكِنْ | رَّحْمَةً | مِّنْ | رَّبِّكَ | لِتُنْذِرَ | قَوْمًا |
| جب | ہم نے آواز دی | اور لیکن | رحمت | سے | تیرا ربّ | تاکہ تو ڈرائے | قوم |

اِذْ نَادَيْنَا وَلٰكِنْ رَّحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ لِتُنْذِرَ قَوْمًا

جب ہم نے (موسیٰ کو) آواز دی لیکن (تُو) اپنے ربّ کی طرف سے ایک عظیم رحمت کے طور پر (بھیجا گیا ہے) تاکہ ایسی قوم کو

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَّآ | اَتٰىهُمْ | مِّنْ | نَّذِيْرٍ | مِّنْ | قَبْلِكَ | لَعَلَّهُمْ | يَتَذَكَّرُوْنَ |
| نہیں | وہ ان کے پاس آیا | سے | ڈرانے والا | سے | تجھ سے پہلے | تاکہ وہ | وہ نصیحت حاصل کرتے ہیں |

مَّآ اَتٰىهُمْ مِّنْ نَّذِيْرٍ مِّنْ قَبْلِكَ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ﴿47﴾

جس کے پاس تجھ سے پہلے کوئی ڈرانے والا نہیں آیا، تُو ڈرائے۔ تاکہ وہ نصیحت پکڑیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَوْ | لَآ | اَنْ تُصِيْبَهُمْ | مُّصِيْبَةٌ | بِمَا | قَدَّمَتْ | اَيْدِيْهِمْ |
| اور | اگر | نہ | کہ وہ ان کو پہنچے | مصیبت | اس وجہ سے جو | اس نے آگے بھیجا | ان کے ہاتھ |

وَلَوْلَآ اَنْ تُصِيْبَهُمْ مُّصِيْبَةٌ ۢ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ

اور مبادا انہیں کوئی مصیبت پہنچے بسبب اس کے جو اُن کے ہاتھوں نے آگے بھیجا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَيَقُوْلُوْا | رَبَّنَا | لَوْ | لَآ | اَرْسَلْتَ | اِلَيْنَا | رَسُوْلًا | فَنَتَّبِعَ | اٰيٰتِكَ |
| پس وہ کہیں گے | اے ہمارے ربّ | کیوں | نہ | تونے بھیجا | ہماری طرف | رسول | پس ہم پیروی کریں گے | تیری آیات |

فَيَقُوْلُوْا رَبَّنَا لَوْلَآ اَرْسَلْتَ اِلَيْنَا رَسُوْلًا فَنَتَّبِعَ اٰيٰتِكَ

تو وہ کہیں کہ اے ہمارے ربّ! کیوں نہ تونے ہماری طرف کوئی رسول بھیجا تا کہ ہم تیری آیات کی پیروی کرتے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | نَكُوْنَ | مِنَ | الْمُؤْمِنِيْنَ | فَلَمَّا | جَآءَهُمُ | الْحَقُّ | مِنْ | عِنْدِنَا |
| اور | ہم ہوجاتے ہیں | سے | مومن (جمع) | پس جب | وہ ان کے پاس آیا | حق | سے | ہماری طرف |

وَنَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿48﴾ فَلَمَّا جَآءَهُمُ الْحَقُّ مِنْ عِنْدِنَا

اور مومنوں میں سے ہوجاتے۔ پس جب ہماری طرف سے اُن کے پاس حق آ گیا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْا | لَوْ | لَآ | اُوْتِيَ | مِثْلَ | مَآ | اُوْتِيَ | مُوْسٰى |
| انہوں نے کہا | کیوں | نہ | وہ دیا گیا | مثل، جیسا | جو | وہ دیا گیا | موسیٰ |

قَالُوْا لَوْلَآ اُوْتِيَ مِثْلَ مَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى ؕ

تو انہوں نے کہا کہ اسے ویسا ہی کیوں نہ دیا گیا جیسا موسیٰ کو دیا گیا تھا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوَلَمْ يَكْفُرُوْا | بِمَآ | اُوْتِيَ | مُوْسٰى | مِنْ | قَبْلُ |
| کیا انہوں نے انکار نہیں کیا | بسبب اس کے جو | وہ دیا گیا | موسیٰ | سے | پہلے |

اَوَلَمْ يَكْفُرُوْا بِمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ ۚ

کیا وہ اِس سے پہلے اُس کا انکار نہیں کر چکے جو موسیٰ کو دیا گیا تھا؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْا | سِحْرٰنِ | تَظٰهَرَا | وَ | قَالُوْٓا | اِنَّا | بِكُلٍّ | كٰفِرُوْنَ |
| انہوں نے کہا | دو جادوگر | وہ ایک دوسرے کے مددگار ہوئے | اور | انہوں نے کہا | یقیناً ہم | ہر ایک کا | انکار کرنے والے |

قَالُوْا سِحْرٰنِ تَظٰهَرَا ۫ وَقَالُوْٓا اِنَّا بِكُلٍّ كٰفِرُوْنَ ﴿49﴾

انہوں نے یہ کہا تھا کہ یہ دو بہت بڑے جادوگر ہیں جو ایک دوسرے کے مددگار ہوئے اور انہوں نے کہا ہم تو یقیناً ہر ایک کا انکار کرنے والے ہیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | فَاْتُوْا | بِكِتٰبٍ | مِّنْ | عِنْدِ | اللّٰهِ | هُوَ | اَهْدٰى | مِنْهُمَآ |
| تو کہہ دے | پس تم آؤ | کتاب کے ساتھ | سے | پاس | اللہ | وہ | زیادہ ہدایت دینے والا | ان دونوں میں سے |

قُلْ فَاْتُوْا بِكِتٰبٍ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ هُوَ اَهْدٰى مِنْهُمَآ

تُو کہہ دے کہ اگر تم سچے ہو تو اللہ کی طرف سے کوئی ایسی کتاب تو لاؤ جو اُن دونوں (یعنی تورات اور قرآن) سے زیادہ ہدایت دینے والی ہو

| اَتَّبِعۡهُ | اِنۡ | كُنۡتُمۡ | صٰدِقِيۡنَ | فَاِنۡ | لَّمۡ يَسۡتَجِيۡبُوۡا | لَكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| میں اس کی پیروی کروں گا | اگر | تم ہو | سچ بولنے والے | پس اگر | وہ قبول نہیں کرتے ہیں | تیرے لئے |

اَتَّبِعۡهُ اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰدِقِيۡنَ ۝50 فَاِنۡ لَّمۡ يَسۡتَجِيۡبُوۡا لَكَ

تو میں اُسی کی پیروی کروں گا۔پس اگر وہ تیری اس دعوت کو قبول نہ کریں

| فَاعۡلَمۡ | اَنَّمَا | يَتَّبِعُوۡنَ | اَهۡوَآءَهُمۡ | وَ | مَنۡ | اَضَلُّ | مِمَّنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس جان لے | محض | وہ پیروی کرتے ہیں | ان کی خواہشات | اور | جو، کون | زیادہ گمراہ | اس سے جو |

فَاعۡلَمۡ اَنَّمَا يَتَّبِعُوۡنَ اَهۡوَآءَهُمۡ ؕ وَمَنۡ اَضَلُّ مِمَّنِ

تو جان لے کہ وہ محض اپنی خواہشات ہی کی پیروی کر رہے ہیں۔اور اس سے زیادہ گمراہ کون ہوگا

| اتَّبَعَ | هَوٰٮهُ | بِغَيۡرِ | هُدًى | مِّنَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے پیروی کی | اس کی خواہش | بغیر | ہدایت | سے | اللہ |

اتَّبَعَ هَوٰٮهُ بِغَيۡرِ هُدًى مِّنَ اللّٰهِ ؕ

جو اللہ کی ہدایت کو چھوڑ کر اپنی خواہشات کی پیروی کرے۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يَهۡدِى | الۡقَوۡمَ | الظّٰلِمِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | نہیں | وہ ہدایت دیتا ہے | قوم | ظلم کرنے والے |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهۡدِى الۡقَوۡمَ الظّٰلِمِيۡنَ ۝51 ع 5 8 8

اللہ ہرگز ظالم قوم کو ہدایت نہیں دیتا۔

| وَ | لَقَدۡ | وَصَّلۡنَا | لَهُمُ | الۡقَوۡلَ | لَعَلَّهُمۡ | يَتَذَكَّرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ہم نے پہنچادیا | ان کے لئے | قول، بات | تاکہ وہ | وہ نصیحت پکڑتے ہیں |

وَلَقَدۡ وَصَّلۡنَا لَهُمُ الۡقَوۡلَ لَعَلَّهُمۡ يَتَذَكَّرُوۡنَ ؕ ۝52

اور یقیناً ہم نے اُن تک بات اچھی طرح پہنچادی تھی تاکہ وہ نصیحت پکڑیں۔

| اَلَّذِيۡنَ | اٰتَيۡنٰهُمُ | الۡكِتٰبَ | مِنۡ | قَبۡلِهٖ | هُمۡ | بِهٖ | يُؤۡمِنُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ | ہم نے ان کو دیا | کتاب | سے | اس سے پہلے | وہ | اس پر | وہ ایمان لاتے ہیں |

اَلَّذِيۡنَ اٰتَيۡنٰهُمُ الۡكِتٰبَ مِنۡ قَبۡلِهٖ هُمۡ بِهٖ يُؤۡمِنُوۡنَ ۝53 النصف

جنہیں ہم نے اس سے پہلے کتاب دی تھی (اُن میں سے کئی) اس (قرآن) پر ایمان لاتے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِذَا | يُتْلٰى | عَلَيْهِمْ | قَالُوْٓا | اٰمَنَّا | بِهٖٓ |
| اور | جب | وہ پڑھا جاتا ہے | ان پر | انہوں نے کہا | ہم ایمان لائے | اس پر |

وَاِذَا يُتْلٰى عَلَيْهِمْ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِهٖٓ

اور جب ان پر (قرآن) پڑھا جاتا ہے تو وہ کہتے ہیں ہم اس پر ایمان لے آئے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهُ | الْحَقُّ | مِنْ | رَّبِّنَآ | اِنَّا | كُنَّا | مِنْ | قَبْلِهٖ | مُسْلِمِيْنَ |
| یقیناً وہ | حق | سے | ہمارا ربّ | یقیناً ہم | ہم تھے | سے | اس سے پہلے | فرمانبردار (جمع) |

اِنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّنَآ اِنَّا كُنَّا مِنْ قَبْلِهٖ مُسْلِمِيْنَ (54)

یقیناً یہ ہمارے ربّ کی طرف سے حق ہے۔ یقیناً ہم اس سے پہلے ہی فرمانبردار تھے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | يُؤْتَوْنَ | اَجْرَهُمْ | مَّرَّتَيْنِ | بِمَا | صَبَرُوْا |
| یہ لوگ | وہ دیئے جائیں گے | ان کا اجر | دو مرتبہ | اس وجہ سے جو | انہوں نے صبر کیا |

اُولٰٓئِكَ يُؤْتَوْنَ اَجْرَهُمْ مَّرَّتَيْنِ بِمَا صَبَرُوْا

یہی وہ لوگ ہیں جو دو مرتبہ اپنا اجر دیئے جائیں گے بسبب اس کے کہ انہوں نے صبر کیا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَدْرَءُوْنَ | بِالْحَسَنَةِ | السَّيِّئَةَ | وَ | مِمَّا | رَزَقْنٰهُمْ | يُنْفِقُوْنَ |
| اور | وہ دور کرتے ہیں | بھلائی کے ساتھ | برائی | اور | اس میں سے | ہم نے انہیں رزق دیا | وہ خرچ کرتے ہیں |

وَيَدْرَءُوْنَ بِالْحَسَنَةِ السَّيِّئَةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ (55)

اور وہ بھلائی کے ساتھ برائی کو دور کرتے ہیں اور جو کچھ ہم انہیں عطا کرتے ہیں وہ اس میں سے خرچ کرتے ہیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِذَا | سَمِعُوا | اللَّغْوَ | اَعْرَضُوْا | عَنْهُ | وَ | قَالُوْا | لَنَآ | اَعْمَالُنَا |
| اور | جب | انہوں نے سنا | بے ہودہ بات | انہوں نے اعراض کیا | اس سے | اور | انہوں نے کہا | ہمارے لئے | ہمارے اعمال |

وَاِذَا سَمِعُوا اللَّغْوَ اَعْرَضُوْا عَنْهُ وَقَالُوْا لَنَآ اَعْمَالُنَا

اور جب وہ کسی لغو بات کو سنتے ہیں تو اس سے اعراض کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہمارے لئے ہمارے اعمال ہیں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَكُمْ | اَعْمَالُكُمْ | سَلٰمٌ | عَلَيْكُمْ | لَا | نَبْتَغِي | الْجٰهِلِيْنَ |
| اور | تمہارے لئے | تمہارے اعمال | سلام | تم پر | نہیں | ہم رغبت رکھتے ہیں | جاہل (جمع) |

وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ لَا نَبْتَغِي الْجٰهِلِيْنَ (56)

اور تمہارے لئے تمہارے اعمال۔ تم پر سلام ہو۔ ہم جاہلوں کی طرف رغبت نہیں رکھتے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّكَ | لَا | تَهۡدِىۡ | مَنۡ | اَحۡبَبۡتَ | وَلٰـكِنَّ | اللّٰهَ |
| یقیناً تو | نہیں | تو ہدایت دیتا ہے | جسے | تونے چاہا | اور لیکن | اللہ |

اِنَّكَ لَا تَهۡدِىۡ مَنۡ اَحۡبَبۡتَ وَلٰـكِنَّ اللّٰهَ

یقیناً تو جسے چاہے ہدایت نہیں دے سکتا لیکن اللہ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَهۡدِىۡ | مَنۡ | يَّشَآءُ | وَ | هُوَ | اَعۡلَمُ | بِالۡمُهۡتَدِيۡنَ |
| وہ ہدایت دیتا ہے | جو | وہ چاہتا ہے | اور | وہ | وہ خوب جانتا ہے | ہدایت پانے والے |

يَهۡدِىۡ مَنۡ يَّشَآءُ ‌ۚ وَهُوَ اَعۡلَمُ بِالۡمُهۡتَدِيۡنَ ﴿57﴾

جسے چاہے ہدایت دے سکتا ہے اور وہ ہدایت پانے کے اہل لوگوں کو خوب جانتا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالُوۡۤا | اِنۡ | نَّـتَّبِعِ | الۡهُدٰى | مَعَكَ | نُـتَخَطَّفۡ | مِنۡ | اَرۡضِنَا |
| اور | انہوں نے کہا | اگر | ہم پیروی کریں گے | ہدایت | تیرے ساتھ | ہم اُچک لئے جائیں گے | سے | ہماری زمین |

وَقَالُوۡۤا اِنۡ نَّـتَّبِعِ الۡهُدٰى مَعَكَ نُـتَخَطَّفۡ مِنۡ اَرۡضِنَا‌ ؕ

اورانہوں نے کہا کہ اگر ہم تیرے ہمراہ ہدایت کی پیروی کریں گے تو ہم اپنے وطن سے نکال پھینکے جائیں گے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوَلَمۡ نُمَكِّنۡ | لَّهُمۡ | حَرَمًا | اٰمِنًا | يُّجۡبٰٓى | اِلَيۡهِ | ثَمَرٰتُ |
| کیا ہم نے سکونت نہیں بخشی | ان کے لئے | حرم | پُرامن | وہ لایا جاتا ہے | اس کی طرف | پھل (جمع) |

اَوَلَمۡ نُمَكِّنۡ لَّهُمۡ حَرَمًا اٰمِنًا يُّجۡبٰٓى اِلَيۡهِ ثَمَرٰتُ

کیا ہم نے انہیں پُرامن حرم میں سکونت نہیں بخشی جس کی طرف ہر قسم کے پھل لائے جاتے ہیں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كُلِّ | شَىۡءٍ | رِّزۡقًا | مِّنۡ | لَّدُنَّا | وَلٰـكِنَّ | اَكۡثَرَهُمۡ | لَا | يَعۡلَمُوۡنَ |
| ہر ایک | چیز | رزق | سے | ہماری طرف | اور لیکن | ان میں سے اکثر | نہیں | وہ جانتے ہیں |

كُلِّ شَىۡءٍ رِّزۡقًا مِّنۡ لَّدُنَّا وَلٰـكِنَّ اَكۡثَرَهُمۡ لَا يَعۡلَمُوۡنَ ﴿58﴾

(یہ) ہماری طرف سے بطور رزق (ہیں)۔ لیکن ان میں سے اکثر علم نہیں رکھتے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَمۡ | اَهۡلَكۡنَا | مِنۡ | قَرۡيَةٍۢ | بَطِرَتۡ | مَعِيۡشَتَهَا |
| اور | کتنے | ہم نے ہلاک کردیئے | سے | بستی | وہ اِتراتی تھی | اس کی معیشت |

وَكَمۡ اَهۡلَكۡنَا مِنۡ قَرۡيَةٍۢ بَطِرَتۡ مَعِيۡشَتَهَا‌ ۚ

اور ہم نے کتنی ہی بستیوں کو ہلاک کیا جو اپنی معیشت پر اِتراتی تھیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَتِلۡكَ | مَسٰكِنُهُمۡ | لَمۡ تُسۡكَنۡ | مِّنۡۢ | بَعۡدِهِمۡ | اِلَّا | قَلِيۡلًا |
| پس یہ | ان کے مساکن | وہ آباد نہیں کی گئی | سے | ان کے بعد | سوائے | تھوڑا |

فَتِلۡكَ مَسٰكِنُهُمۡ لَمۡ تُسۡكَنۡ مِّنۡۢ بَعۡدِهِمۡ اِلَّا قَلِيۡلًا ؕ

پس یہ اُن کے مساکن ہیں جنہیں اُن کے بعد آباد نہ رکھا گیا مگر تھوڑا۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كُنَّا | نَحۡنُ | الۡوٰرِثِيۡنَ | وَ | مَا | كَانَ | رَبُّكَ | مُهۡلِكَ | الۡقُرٰى |
| اور | ہم تھے | ہم | وارث (جمع) | اور | نہیں | وہ تھا | تیرا ربّ | ہلاک کرنے والا | بستیاں |

وَكُنَّا نَحۡنُ الۡوٰرِثِيۡنَ (59) وَمَا كَانَ رَبُّكَ مُهۡلِكَ الۡقُرٰى

اور یقیناً ہم ہی وارث ہوئے۔ اور تیرا ربّ بستیوں کو ہلاک نہیں کرتا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حَتّٰى | يَبۡعَثَ | فِىۡۤ | اُمِّهَا | رَسُوۡلًا | يَّتۡلُوۡا | عَلَيۡهِمۡ | اٰيٰتِنَا |
| یہاں تک کہ | وہ مبعوث کرتا ہے | میں | اس کی ماں | رسول | وہ پڑھتا ہے | ان پر | ہماری آیات |

حَتّٰى يَبۡعَثَ فِىۡۤ اُمِّهَا رَسُوۡلًا يَّتۡلُوۡا عَلَيۡهِمۡ اٰيٰتِنَا ۚ

یہاں تک کہ ان (بستیوں) کی ماں میں رسول مبعوث کر چکا ہوتا ہے جو اُن پر ہماری آیات پڑھتا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | كُنَّا | مُهۡلِكِى | الۡقُرٰٓى | اِلَّا | وَ | اَهۡلُهَا | ظٰلِمُوۡنَ |
| اور | نہیں | ہم تھے | ہلاک کرنے والے | بستیاں | مگر | اور | اس کے رہنے والے | ظلم کرنے والے |

وَمَا كُنَّا مُهۡلِكِى الۡقُرٰٓى اِلَّا وَاَهۡلُهَا ظٰلِمُوۡنَ (60)

اور ہم اس کے سوا بستیوں کو ہلاک نہیں کرتے کہ ان کے بسنے والے ظالم ہو چکے ہوں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَاۤ | اُوۡتِيۡتُمۡ | مِّنۡ | شَىۡءٍ | فَمَتَاعُ | الۡحَيٰوةِ | الدُّنۡيَا | وَ | زِيۡنَتُهَا |
| اور | جو | تم دیئے گئے | سے | چیز | پس فائدہ | زندگی | دنیا | اور | اس کی زینت |

وَمَاۤ اُوۡتِيۡتُمۡ مِّنۡ شَىۡءٍ فَمَتَاعُ الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا وَزِيۡنَتُهَا ۚ

اور جو کچھ بھی تم دیئے جاتے ہو یہ دنیوی زندگی کا عارضی فائدہ اور اس (دنیا) کی زینت ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | عِنۡدَ | اللّٰهِ | خَيۡرٌ | وَّ | اَبۡقٰى | اَفَلَا | تَعۡقِلُوۡنَ |
| اور | جو | پاس | اللہ | بہتر | اور | زیادہ باقی رہنے والا | پس کیا نہیں | تم عقل کرتے ہو |

ع 6 10 9 وَمَا عِنۡدَ اللّٰهِ خَيۡرٌ وَّاَبۡقٰى ؕ اَفَلَا تَعۡقِلُوۡنَ (61)

اور جو اللہ کے پاس ہے وہ بہتر اور باقی رہنے والا ہے۔ پس کیا تم عقل نہیں کرو گے؟

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَفَمَنۡ | وَّعَدۡنٰهُ | وَعۡدًا | حَسَنًا | فَهُوَ | لَاقِيۡهِ |
| پس کیا وہ جو | ہم نے اس سے وعدہ کیا | وعدہ | اچھا | پس وہ | اسے ملنے والا |

اَفَمَنۡ وَّعَدۡنٰهُ وَعۡدًا حَسَنًا فَهُوَ لَاقِيۡهِ

پس کیا وہ جس سے ہم نے اچھا وعدہ کیا اور وہ اسے حاصل کرنے والا ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَمَنۡ | مَّتَّعۡنٰهُ | مَتَاعَ | الۡحَيٰوةِ | الدُّنۡيَا |
| اس کی طرح جو | ہم نے اسے فائدہ پہنچایا | فائدہ | زندگی | دنیا |

كَمَنۡ مَّتَّعۡنٰهُ مَتَاعَ الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا

اُس جیسا ہو سکتا ہے جسے ہم نے دنیا کی زندگی کا عارضی فائدہ پہنچایا ہو

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | هُوَ | يَوۡمَ | الۡقِيٰمَةِ | مِنَ | الۡمُحۡضَرِيۡنَ | وَ | يَوۡمَ | يُنَادِيۡهِمۡ |
| پھر | وہ | دن | قیامت | سے | حاضر کئے جانے والے | اور | دن | وہ انہیں پکارے گا |

ثُمَّ هُوَ يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ مِنَ الۡمُحۡضَرِيۡنَ ﴿62﴾ وَيَوۡمَ يُنَادِيۡهِمۡ

پھر وہ قیامت کے دن (جواب دہی کے لئے) حاضر کئے جانے والوں میں سے ہو۔ اور جس دن وہ انہیں پکارے گا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَيَقُوۡلُ | اَيۡنَ | شُرَكَآءِىَ | الَّذِيۡنَ | كُنۡتُمۡ | تَزۡعُمُوۡنَ |
| پس وہ کہے گا | کہاں | میرے شریک | وہ جو | تم تھے | تم گمان کرتے ہو |

فَيَقُوۡلُ اَيۡنَ شُرَكَآءِىَ الَّذِيۡنَ كُنۡتُمۡ تَزۡعُمُوۡنَ ﴿63﴾

اور کہے گا کہاں ہیں میرے وہ شریک جن کو تم (شریک) گمان کیا کرتے تھے؟

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | الَّذِيۡنَ | حَقَّ | عَلَيۡهِمُ | الۡقَوۡلُ | رَبَّنَا |
| اس نے کہا | وہ جو | وہ صادق آچکا | ان پر | قول | اے ہمارے ربّ |

قَالَ الَّذِيۡنَ حَقَّ عَلَيۡهِمُ الۡقَوۡلُ رَبَّنَا

وہ جن پر فرمان صادق آچکا ہوگا کہیں گے اے ہمارے ربّ!

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هٰٓؤُلَآءِ | الَّذِيۡنَ | اَغۡوَيۡنَا | اَغۡوَيۡنٰهُمۡ | كَمَا | غَوَيۡنَا |
| وہ (جمع) | وہ جو | ہم نے گمراہ کیا | ہم نے انہیں گمراہ کیا | جس طرح | ہم گمراہ ہو گئے |

هٰٓؤُلَآءِ الَّذِيۡنَ اَغۡوَيۡنَا ۚ اَغۡوَيۡنٰهُمۡ كَمَا غَوَيۡنَا ۚ

یہ وہ لوگ ہیں جنہیں ہم نے گمراہ کیا۔ ہم نے اُن کو گمراہ کیا جیسے ہم خود گمراہ ہوئے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَبَرَّاۡنَاۤ | اِلَيۡكَ | مَا | كَانُوۡۤا | اِيَّانَا | يَعۡبُدُوۡنَ |
| ہم نے بیزاری کا اظہار کیا | تیری طرف | نہیں | وہ تھے | ہماری | وہ عبادت کرتے ہیں |

تَبَرَّاۡنَاۤ اِلَيۡكَ‌ مَا كَانُوۡۤا اِيَّانَا يَعۡبُدُوۡنَ ﴿64﴾

بےزاری کا اظہار کرتے ہوئے (اب) ہم تیری طرف آتے ہیں۔ یہ ہرگز ہماری عبادت نہیں کیا کرتے تھے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قِيۡلَ | ادۡعُوۡا | شُرَكَآءَكُمۡ | فَدَعَوۡهُمۡ | فَلَمۡ يَسۡتَجِيۡبُوۡا | لَهُمۡ |
| اور | کہا گیا | تم بلاؤ | تمہارے شریک | پس انہوں نے ان کو بلایا | پس انہوں نے جواب نہیں دیا | ان کا |

وَقِيۡلَ ادۡعُوۡا شُرَكَآءَكُمۡ فَدَعَوۡهُمۡ فَلَمۡ يَسۡتَجِيۡبُوۡا لَهُمۡ

اور ان سے کہا جائے گا کہ اپنے (بنائے ہوئے) شرکاء کو پکارو۔ پھر وہ انہیں پکاریں گے تو وہ ان کو کوئی جواب نہ دیں گے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | رَاَوُا | الۡعَذَابَ | لَوۡ | اَنَّهُمۡ | كَانُوۡا | يَهۡتَدُوۡنَ |
| اور | انہوں نے دیکھا | عذاب | اگر | کہ وہ | وہ تھے | وہ ہدایت پاتے ہیں |

وَرَاَوُا الۡعَذَابَ‌ ۚ لَوۡ اَنَّهُمۡ كَانُوۡا يَهۡتَدُوۡنَ ﴿65﴾

اور وہ عذاب کو دیکھیں گے۔ کاش کہ وہ ہدایت پا جاتے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَوۡمَ | يُنَادِيۡهِمۡ | فَيَقُوۡلُ | مَاذَاۤ | اَجَبۡتُمُ | الۡمُرۡسَلِيۡنَ |
| اور | دن | وہ انہیں پکارے گا | پس وہ کہے گا | کیا | تم نے جواب دیا | مرسلین، رسول (جمع) |

وَيَوۡمَ يُنَادِيۡهِمۡ فَيَقُوۡلُ مَاذَاۤ اَجَبۡتُمُ الۡمُرۡسَلِيۡنَ ﴿66﴾

اور (یاد رکھو) وہ دن جب وہ انہیں پکارے گا اور پوچھے گا کہ تم نے مُرسلین کو کیا جواب دیا؟

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَعَمِيَتۡ | عَلَيۡهِمُ | الۡاَنۡۢبَآءُ | يَوۡمَئِذٍ | فَهُمۡ | لَا | يَتَسَآءَلُوۡنَ |
| پس وہ مشتبہ ہوگئی | ان پر | خبریں | اس دن | پس وہ | نہیں | ایک دوسرے سے سوال کریں گے |

فَعَمِيَتۡ عَلَيۡهِمُ الۡاَنۡۢبَآءُ يَوۡمَئِذٍ فَهُمۡ لَا يَتَسَآءَلُوۡنَ ﴿67﴾

پس اُس دن اُن پر خبریں مشتبہ ہو جائیں گی۔ پس وہ ایک دوسرے سے بھی کوئی سوال نہ کریں گے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاَمَّا | مَنۡ | تَابَ | وَ | اٰمَنَ | وَ | عَمِلَ | صَالِحًا | فَعَسٰۤى | اَنۡ يَّكُوۡنَ |
| پس جہاں تک | جو | اس نے توبہ کی | اور | وہ ایمان لایا | اور | اس نے عمل کئے | نیک | پس قریب ہے | کہ وہ ہو جائے |

فَاَمَّا مَنۡ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا فَعَسٰۤى اَنۡ يَّكُوۡنَ

پس جہاں تک اس کا تعلق ہے جس نے توبہ کی اور ایمان لایا اور نیک عمل کئے تو بعید نہیں کہ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنَ | الۡمُفۡلِحِيۡنَ | وَ | رَبُّكَ | يَخۡلُقُ | مَا | يَشَآءُ | وَ | يَخۡتَارُ |
| سے | کامیاب ہونے والے | اور | تیرا ربّ | وہ پیدا کرتا ہے | جو | وہ چاہتا ہے | اور | وہ اختیار کرتا ہے |

مِنَ الۡمُفۡلِحِيۡنَ ﴿68﴾ وَرَبُّكَ يَخۡلُقُ مَا يَشَآءُ وَيَخۡتَارُ ؕ

وہ کامیاب ہونے والوں میں سے ہو جائے۔ اور تیرا ربّ جو چاہتا ہے پیدا کرتا ہے اور (اُس میں سے) اختیار کرتا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | كَانَ | لَهُمُ | الۡخِيَرَةُ | سُبۡحٰنَ | اللّٰهِ | وَ | تَعٰلٰى | عَمَّا | يُشۡرِكُوۡنَ |
| نہیں | وہ تھا | ان کیلئے | اختیار | وہ پاک ہے | اللہ | اور | وہ بلند ہے | اس سے جو | وہ شریک ٹھہراتے ہیں |

مَا كَانَ لَهُمُ الۡخِيَرَةُ ؕ سُبۡحٰنَ اللّٰهِ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشۡرِكُوۡنَ ﴿69﴾

اور اُن کو کوئی اختیار حاصل نہیں۔ پاک ہے اللہ اور بہت بلند ہے اُس سے جو وہ شریک ٹھہراتے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | رَبُّكَ | يَعۡلَمُ | مَا | تُكِنُّ | صُدُوۡرُهُمۡ | وَ | مَا | يُعۡلِنُوۡنَ |
| اور | تیرا ربّ | وہ جانتا ہے | جو | وہ چھپاتی ہے | ان کے سینے | اور | جو | وہ اعلان کرتے ہیں |

وَرَبُّكَ يَعۡلَمُ مَا تُكِنُّ صُدُوۡرُهُمۡ وَمَا يُعۡلِنُوۡنَ ﴿70﴾

اور تیرا ربّ جانتا ہے جو اُن کے سینے چھپاتے ہیں اور جو وہ (لوگ) ظاہر کرتے ہیں۔

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | اللّٰهُ | لَاۤ | اِلٰهَ | اِلَّا | هُوَ | لَهُ | الۡحَمۡدُ | فِي | الۡاُوۡلٰى |
| اور | وہ | اللہ | نہیں | معبود | سوائے | وہ | اس کے لئے | تمام تعریف | میں | ابتداء |

وَهُوَ اللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ لَهُ الۡحَمۡدُ فِي الۡاُوۡلٰى

اور وہی ہے اللہ، اس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ ابتدا اور آخرت (دونوں) میں تعریف اُسی کی ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الۡاٰخِرَةِ | وَ | لَهُ | الۡحُكۡمُ | وَ | اِلَيۡهِ | تُرۡجَعُوۡنَ |
| اور | آخرت | اور | اس کے لئے | حکم | اور | اس کی طرف | تم لوٹائے جاؤ گے |

وَالۡاٰخِرَةِ ۫ وَلَهُ الۡحُكۡمُ وَاِلَيۡهِ تُرۡجَعُوۡنَ ﴿71﴾

اور اُسی کا حکم چلتا ہے اور اُسی کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلۡ | اَرَءَيۡتُمۡ | اِنۡ | جَعَلَ | اللّٰهُ | عَلَيۡكُمُ | الَّيۡلَ | سَرۡمَدًا |
| تو کہہ دے | مجھے بتاؤ تو سہی | اگر | اس نے بنایا | اللہ | تم پر | رات | مستقل، ہمیشہ کیلئے |

قُلۡ اَرَءَيۡتُمۡ اِنۡ جَعَلَ اللّٰهُ عَلَيۡكُمُ الَّيۡلَ سَرۡمَدًا

تُو کہہ دے کہ مجھے بتاؤ تو سہی کہ اگر اللہ تم پر رات قیامت کے دن تک دراز کر دے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلٰی | یَوۡمِ | الۡقِیٰمَةِ | مَنۡ | اِلٰهٌ | غَیۡرُ | اللّٰهِ | یَاۡتِیۡکُمۡ | بِضِیَآءٍ |
| تک | دن | قیامت | کون | معبود | غیر،سوا | اللہ | وہ تمہارے پاس آئے گا | روشنی کے ساتھ |

اِلٰی یَوۡمِ الۡقِیٰمَةِ مَنۡ اِلٰهٌ غَیۡرُ اللّٰهِ یَاۡتِیۡکُمۡ بِضِیَآءٍ ؕ

تو اللہ کے سوا کون معبود ہے جو تمہارے پاس کوئی روشنی لا سکے؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَفَلَا | تَسۡمَعُوۡنَ | قُلۡ | اَرَءَیۡتُمۡ | اِنۡ | جَعَلَ | اللّٰهُ | عَلَیۡکُمُ |
| پس کیا نہیں | تم سنتے ہو | تو کہہ دے | بتاؤ توسہی | اگر | اس نے بنایا | اللہ | تم پر |

اَفَلَا تَسۡمَعُوۡنَ ﴿72﴾ قُلۡ اَرَءَیۡتُمۡ اِنۡ جَعَلَ اللّٰهُ عَلَیۡکُمُ

پس کیا تم سنو گے نہیں؟ تُو کہہ دے کہ بتاؤ تو سہی اگر اللہ

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| النَّهَارَ | سَرۡمَدًا | اِلٰی | یَوۡمِ | الۡقِیٰمَةِ | مَنۡ | اِلٰهٌ | غَیۡرُ | اللّٰهِ |
| دن | مستقل، ہمیشہ کیلئے | طرف | دن | قیامت | کون | معبود | غیر،سوا | اللہ |

النَّهَارَ سَرۡمَدًا اِلٰی یَوۡمِ الۡقِیٰمَةِ مَنۡ اِلٰهٌ غَیۡرُ اللّٰهِ

تم پر دن، قیامت کے روز تک دراز کر دے تو اللہ کے سوا کون معبود ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یَاۡتِیۡکُمۡ | بِلَیۡلٍ | تَسۡکُنُوۡنَ | فِیۡهِ | اَفَلَا | تُبۡصِرُوۡنَ |
| وہ تمہارے پاس آئے | رات کے ساتھ | تم آرام پاتے ہو | اس میں | پس کیا نہیں | تم دیکھتے ہو |

یَاۡتِیۡکُمۡ بِلَیۡلٍ تَسۡکُنُوۡنَ فِیۡهِ ؕ اَفَلَا تُبۡصِرُوۡنَ ﴿73﴾

جو تمہارے پاس رات کو لا سکے جس میں تم تسکین پاتے ہو؟ کیا تم بصیرت سے کام نہیں لو گے؟

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مِنۡ | رَّحۡمَتِهٖ | جَعَلَ | لَکُمُ | الَّیۡلَ | وَ | النَّهَارَ | لِتَسۡکُنُوۡا | فِیۡهِ |
| اور | سے | اس کی رحمت | اس نے بنایا | تمہارے لئے | رات | اور | دن | تا کہ تم سکینت پاؤ | اس میں |

وَ مِنۡ رَّحۡمَتِهٖ جَعَلَ لَکُمُ الَّیۡلَ وَ النَّهَارَ لِتَسۡکُنُوۡا فِیۡهِ

اور اس نے اپنی رحمت سے تمہارے لئے رات اور دن کو اس لئے بنایا کہ تم اس میں سکینت حاصل کرو

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لِتَبۡتَغُوۡا | مِنۡ | فَضۡلِهٖ | وَ | لَعَلَّکُمۡ | تَشۡکُرُوۡنَ | وَ | یَوۡمَ |
| اور | تا کہ تم تلاش کرو | سے | اس کا فضل | اور | تا کہ تم | تم شکر کرتے ہو | اور | دن |

وَ لِتَبۡتَغُوۡا مِنۡ فَضۡلِهٖ وَ لَعَلَّکُمۡ تَشۡکُرُوۡنَ ﴿74﴾ وَ یَوۡمَ

اور اس کے فضلوں کی جستجو کرو اور تا کہ تم شکر کرو۔ اور (وہ دن یاد رکھو)

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يُنَادِيْهِمْ | فَيَقُوْلُ | اَيْنَ | شُرَكَآءِيَ | الَّذِيْنَ | كُنْتُمْ | تَزْعُمُوْنَ |
| وہ انہیں پکارے گا | پس وہ کہے گا | کہاں | میرے شریک | وہ جو | تم تھے | تم گمان کرتے ہو |

يُنَادِيْهِمْ فَيَقُوْلُ اَيْنَ شُرَكَآءِيَ الَّذِيْنَ كُنْتُمْ تَزْعُمُوْنَ ﴿75﴾

جس دن وہ انہیں پکارے گا اور کہے گا کہاں ہیں میرے وہ شریک جنہیں تم (میرا شریک) گمان کیا کرتے تھے؟

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | نَزَعْنَا | مِنْ | كُلِّ | اُمَّةٍ | شَهِيْدًا | فَقُلْنَا | هَاتُوْا | بُرْهَانَكُمْ |
| اور | ہم نے نکالا | سے | ہر ایک | امت | گواہ | پس ہم نے کہا | تم لاؤ | تمہاری دلیل |

وَنَزَعْنَا مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ شَهِيْدًا فَقُلْنَا هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ

اور ہم ہر امت سے ایک گواہ نکال لائیں گے اور کہیں گے کہ اپنی برہان لاؤ۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَعَلِمُوْٓا | اَنَّ | الْحَقَّ | لِلّٰهِ | وَ | ضَلَّ | عَنْهُمْ | مَّا | كَانُوْا | يَفْتَرُوْنَ |
| پس انہوں نے جان لیا | کہ | حق | اللہ کے لئے | اور | وہ جاتا رہا | ان سے | جو | وہ تھے | وہ افترا کرتے ہیں |

فَعَلِمُوْٓا اَنَّ الْحَقَّ لِلّٰهِ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ﴿76﴾ ع 7 ع 15 10

پس وہ جان لیں گے کہ حق اللہ کے اختیار میں ہے اور جو کچھ وہ افترا کیا کرتے تھے ان سے جاتا رہے گا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | قَارُوْنَ | كَانَ | مِنْ | قَوْمِ | مُوْسٰى | فَبَغٰى | عَلَيْهِمْ |
| یقیناً | قارون | وہ تھا | سے | قوم | موسیٰ | پس اس نے سرکشی کی | ان کے خلاف |

اِنَّ قَارُوْنَ كَانَ مِنْ قَوْمِ مُوْسٰى فَبَغٰى عَلَيْهِمْ ۖ

یقیناً قارون موسیٰ کی قوم میں سے تھا۔ پس اس نے ان کے خلاف بغاوت کی

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اٰتَيْنٰهُ | مِنَ | الْكُنُوْزِ | مَآ | اِنَّ | مَفَاتِحَهٗ | لَتَنُوْٓاُ | بِالْعُصْبَةِ |
| اور | ہم نے اسے دیا | سے | خزانے | جو | یقیناً | اس کی چابیاں | وہ ضرور تھکا دیتی ہے | ایک جماعت کو |

وَاٰتَيْنٰهُ مِنَ الْكُنُوْزِ مَآ اِنَّ مَفَاتِحَهٗ لَتَنُوْٓاُ بِالْعُصْبَةِ

اور ہم نے اسے ایسے خزانے دیئے تھے کہ ان کی چابیاں (اپنے بوجھ سے)

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اُولِي الْقُوَّةِ | اِذْ | قَالَ | لَهٗ | قَوْمُهٗ | لَا تَفْرَحْ | اِنَّ | اللّٰهَ |
| قوت والا، مضبوط | جب | اس نے کہا | اس کے لئے | اس کی قوم | تو نہ اترا | یقیناً | اللہ |

اُولِي الْقُوَّةِ ۗ اِذْ قَالَ لَهٗ قَوْمُهٗ لَا تَفْرَحْ اِنَّ اللّٰهَ

ایک مضبوط جماعت کو بھی تھکا دیتی تھیں۔ (پھر) جب اس کی قوم نے اس سے کہا شیخی نہ بگھار، یقیناً اللہ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يُحِبُّ | الْفَرِحِيْنَ | وَ | ابْتَغِ | فِيْمَآ | اٰتٰىكَ | اللّٰهُ |
| نہ | وہ پسند کرتا ہے | اِترانے والے | اور | تو تلاش کر | اس میں جو | اس نے تجھے دیا | اللہ |

لَا يُحِبُّ الْفَرِحِيْنَ ﴿77﴾ وَ ابْتَغِ فِيْمَآ اٰتٰىكَ اللّٰهُ

اِترانے والوں کو پسند نہیں کرتا۔ اور جو کچھ اللہ نے تجھے عطا کیا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الدَّارَ الْاٰخِرَةَ | وَ | لَا تَنْسَ | نَصِيْبَكَ | مِنَ | الدُّنْيَا | وَ | اَحْسِنْ |
| دارِ آخرت | اور | تو نہ بھول | تیرا حصہ | سے | دنیا | اور | احسان کر |

الدَّارَ الْاٰخِرَةَ وَلَا تَنْسَ نَصِيْبَكَ مِنَ الدُّنْيَا وَ اَحْسِنْ

اس کے ذریعہ دارِ آخرت کمانے کی خواہش کر اور دنیا میں سے بھی اپنا معیّن حصہ نظر انداز نہ کر اور احسان کا سلوک کر

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كَمَآ | اَحْسَنَ | اللّٰهُ | اِلَيْكَ | وَ | لَا تَبْغِ | الْفَسَادَ | فِي | الْاَرْضِ |
| جس طرح | اس نے احسان کیا | اللہ | تیری طرف | اور | تو خواہش نہ کر | فساد | میں | زمین |

كَمَآ اَحْسَنَ اللّٰهُ اِلَيْكَ وَلَا تَبْغِ الْفَسَادَ فِي الْاَرْضِ ط

جیسا کہ اللہ نے تجھ سے احسان کا سلوک کیا اور زمین میں فساد (پھیلانا) پسند نہ کر۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يُحِبُّ | الْمُفْسِدِيْنَ |
| یقیناً | اللہ | نہیں | وہ پسند کرتا ہے | فساد کرنے والے |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿78﴾

یقیناً اللہ فسادیوں کو پسند نہیں کرتا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | اِنَّمَآ | اُوْتِيْتُهٗ | عَلٰى | عِلْمٍ | عِنْدِيْ | اَوَلَمْ يَعْلَمْ |
| اس نے کہا | محض | میں وہ دیا گیا ہوں | پر، اوپر | علم | میرے پاس | کیا وہ جانتا نہیں |

قَالَ اِنَّمَآ اُوْتِيْتُهٗ عَلٰى عِلْمٍ عِنْدِيْ ط اَوَلَمْ يَعْلَمْ

اس نے کہا مجھے تو یہ اس علم کی وجہ سے دیا گیا ہے جو مجھے حاصل ہے۔ پھر کیا اسے علم نہیں ہوا

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنَّ | اللّٰهَ | قَدْ | اَهْلَكَ | مِنْ قَبْلِهٖ | مِنَ | الْقُرُوْنِ |
| کہ | اللہ | یقیناً | اس نے ہلاک کر دیا | اس سے پہلے | سے | نسلیں |

اَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَهْلَكَ مِنْ قَبْلِهٖ مِنَ الْقُرُوْنِ

کہ یقیناً اللہ اُس سے پہلے کتنی ہی نسلوں کو ہلاک کر چکا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَنۡ | هُوَ | اَشَدُّ | مِنۡهُ | قُوَّةً | وَّ | اَكۡثَرُ | جَمۡعًا |
| جو | وہ | زیادہ سخت | اس سے | قوت | اور | زیادہ | جمعیت |

مَنۡ هُوَ اَشَدُّ مِنۡهُ قُوَّةً وَّ اَكۡثَرُ جَمۡعًا ؕ

جو قوت میں اس سے سخت تر اور جمعیت میں زیادہ تھیں؟

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | يُسۡـَٔلُ | عَنۡ | ذُنُوۡبِهِمُ | الۡمُجۡرِمُوۡنَ |
| اور | نہ | وہ پوچھا جائے گا | سے | ان کے گناہ | مجرم (جمع) |

وَلَا يُسۡـَٔلُ عَنۡ ذُنُوۡبِهِمُ الۡمُجۡرِمُوۡنَ ﴿79﴾

اور مجرموں سے ان کے گناہوں کے بارہ میں پوچھا نہیں جائے گا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَخَرَجَ | عَلٰى | قَوۡمِهٖ | فِىۡ | زِيۡنَتِهٖ | قَالَ | الَّذِيۡنَ | يُرِيۡدُوۡنَ |
| پس وہ نکلا | پر، اوپر | اس کی قوم | میں | اس کی زینت | اس نے کہا | وہ جو | وہ چاہتے ہیں |

فَخَرَجَ عَلٰى قَوۡمِهٖ فِىۡ زِيۡنَتِهٖ ؕ قَالَ الَّذِيۡنَ يُرِيۡدُوۡنَ

پس وہ اپنی قوم میں اپنی سج دھج کے ساتھ نکلا۔ ان لوگوں نے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الۡحَيٰوةَ | الدُّنۡيَا | يٰلَيۡتَ | لَنَا | مِثۡلَ | مَآ | اُوۡتِىَ | قَارُوۡنُ |
| زندگی | دنیا | اے کاش | ہمارے لئے | طرح، مثل | جو | وہ دیا گیا | قارون |

الۡحَيٰوةَ الدُّنۡيَا يٰلَيۡتَ لَنَا مِثۡلَ مَآ اُوۡتِىَ قَارُوۡنُ ۙ

جو دنیا کی زندگی چاہتے تھے کہا کاش! ہمارے لئے بھی ویسا ہی ہوتا جو قارون کو دیا گیا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | لَذُوۡ حَظٍّ | عَظِيۡمٍ | وَ | قَالَ | الَّذِيۡنَ | اُوۡتُوا | الۡعِلۡمَ |
| یقیناً وہ | ضرور نصیب والا | بڑا | اور | اس نے کہا | وہ جو | وہ دیئے گئے | علم |

اِنَّهٗ لَذُوۡ حَظٍّ عَظِيۡمٍ ﴿80﴾ وَقَالَ الَّذِيۡنَ اُوۡتُوا الۡعِلۡمَ

یقیناً وہ بڑے نصیب والا ہے۔ اور اُن لوگوں نے جنہیں علم عطا کیا گیا تھا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَيۡلَكُمۡ | ثَوَابُ | اللّٰهِ | خَيۡرٌ | لِّمَنۡ | اٰمَنَ | وَ | عَمِلَ | صَالِحًا |
| وائے افسوس تم پر | اجر، ثواب | اللہ | بہتر | اس کے لئے جو | وہ ایمان لایا | اور | اس نے عمل کیا | نیک |

وَيۡلَكُمۡ ثَوَابُ اللّٰهِ خَيۡرٌ لِّمَنۡ اٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا ۚ

کہا وائے افسوس تم پر! اللہ کا (دیا ہوا) ثواب اُس کے لئے بہت بہتر ہے جو ایمان لایا اور نیک عمل بجالایا۔

